دنیا بھر کے جید اکابر علماء دیوبند کی تحقیقی رائے تبلیغی جماعت کے بارے میں۔

# دفاعِ تبلیغ اسلام

تبلیغ اسلام کے خلاف پروپیگنڈہ پھیلانے والوں کے بارے میں
دارالعلوم دیوبند، علماء دیوبند، مفتی تقی عثمانی صاحب اور اکابر تبلیغی جماعت
کے سو سے زائد کتابوں میں کئے گئے عجیب انکشافات



مؤلف: مفتی سعید احمد

دفاعِ تبلیغ
Difa e Tabligh

اے میرے رسول تبلیغ کر جو نازل کیا گیا تیری طرف تیرے رب کی طرف سے ...(مائدہ 67)

اللہ تعالیٰ خوش خرم وشاداب رکھے اس شخص کو جو میری بات سنیں اور دوسروں کو پہنچائے۔(حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

سومبارک باد ہے غرباء کیلئے۔۔۔جو لوگوں کے فساد میں مبتلا ہونے کے وقت ان کی اصلاح کریں گے۔

(حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

# دفاعِ تبلیغِ اسلام

اللہ تعالیٰ ہر صدی میں ایسے لوگوں کو اٹھاتا رہے گا جو اس دین کی تجدید کا فریضہ انجام دیں گے۔(یعنی دین جس طرح آیا تھا اسی طرح اسکو پیش کرینگے) (حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ جماعت کو لازم پکڑو (یعنی اہل علم) اللہ تعالیٰ امت محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کبھی بھی گمراہی پر جمع نہیں کریگا۔(معجم طبرانی کبیر جلد 17 صفحہ نمبر 240)

قرآن اور میری سنت اس پر عمل کروگے تو کبھی گمراہ نہ ہونگے۔(حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

**اے اللہ ہمیں حق کو حق اور باطل کو باطل کرکے دکھا۔حق راستے پر چلنا اور باطل راستے سے بچنا آسان کیا۔**

(حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

**مؤلف: مفتی سعید احمد**

فاضل احسن العلوم گلشن اقبال کراچی

نام کتاب: دفاعِ تبلیغِ اسلام

مرتّب: مرتب: مفتی سعید احمد

تعداد: گیارہ سو

طباعت: اول

سنِ شاعت: یکم ستمبر 2017، ذی الحجہ 1438ھ

ناشر: دفاعِ تبلیغ 0322-22-42-192

قیمت: 200


## ملنے کے پتے

**اسلامی کتب خانہ بنوری ٹاؤن کراچی 02135927159**

ادارہ الانور بنوری ٹاؤن کراچی 03322204487 انعامیہ کتب خانہ اردو بازار کراچی 02132216814

رضوان خوشبو اینڈ اسلامی کیسٹ ہاؤس نزد تبلیغی مرکز مدنی مسجد مانسہرہ ایوب مکتبہ محلہ جنگی پشاور 091-2550749

مکتبہ عمرو بن العاص غزنی اسٹریٹ اردو بازار لاہور 03004585134 اسلامی کتاب گھر خیابان سرسید راولپنڈی 0514847585

مکتبہ فاروقیہ نزد جامعہ فاروقیہ کراچی 02134594114 دارالاشاعت اردو بازار کراچی مکتبہ رشیدیہ سرکی روڈ کوئٹہ

مکتبہ اویس قرنی بنوری ٹاؤن کراچی مکتبہ امام محمدؒ بنوری ٹاؤن کراچی

**مکتبہ الفلق بلمقابل ڈاکخانہ گیٹ جامعہ دارالعلوم کراچی کورنگی۔ رابطہ: 0333-2727625**

**www.facebook.com/defaetabligh**

**www.difaetabligh.wordpress.com**


(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)

# دفاع تبلیغ اسلام کے اغراض ومقاصد

امت مسلمہ کوتحریف اسلام سے بچانااور تبلیغ اسلام پرلانا ہے۔

## تبلیغی جماعت کے ساؤتھ افریقہ سے آئے ہوئے علماء کرام سے عبدالرحمٰن صاحب کا خطاب:

ہمارے اجتماعات کے بیانات میں بے احتیاطیوں اوران کوعلاقوں میں نقل کرنے کی وجہ سے دنیا بھر کے ہمارے کام پرجمع علماء کرام ہم سے دورہونا شروع ہو گئے اوراشکالات کی دیواریں کھڑی ہونا شروع ہوئیں اور پچاسوں کتابیں علماءحق نے ہمارے خلاف لکھ دیں اوران کا کہنا یہ ہے کہ ہمارے اس کام میں تحریف آ گئی ہے۔

## تبلیغی جماعت کے مرکزی ذمہ داروں سے بھائی فاروق احمد صاحب کااسی سلسلے میں بیان

چنددن پہلےتبلیغی جماعت مفتی تقی عثمانی صاحب کے پاس گئ توانہوں نے فرمایا۔میں شروع ہی سے محسوس کررہا ہوں کہ یہ باتیں تحریف فی القرآن ہیں۔اب علماءاس پرآ گئے ہیں کہ خاموشی مداہنت ہے۔کچھ نے بولنا شروع کردیاہے۔اور بہت سے خاموش ہیں مگرکاغذقلم انکے ہاتھ میں ہے۔ہمارے خلاف فتویٰ دینے کیلئے۔
آخرکب تک یہ علماءخاموش رہیں گےاوربعض نےلکھنابھی شروع کردیاہے۔

بیان:ذمہ دارمرکزنظام الدین،فاروق احمد،بنگلور،انڈیا۔

یہ بیانات آپ اس ویب سائٹ پربھی سن سکتے ہیں۔**www.difaetabligh.wordpress.com**

کبھی ہم نے سوچا بھی ہے کہ یہ دنیا بھر کے علماء دیو بند ہمارادفاع کرنے والےاورخود ہمارے تبلیغی جماعت کے بانی واکابر بزرگ بھی ہمارے خلاف ہوگئے ہیں۔آخرکیوں۔تبلیغ اسلام کی وجہ سے یاتحریف اسلام کی وجہ سے؟

یااللہ ہمیں سچاتبلیغی بنادےاورتحریف سے ہماری حفاظت فرما۔آمین

## حضرت مولانا قاری محمد طیبؒ مہتمم دارالعلوم دیوبندفرماتے ہیں۔

بعض لوگ تبلیغ کے نام سے دین کا کچھ کام کررہے ہیں مگروہ تبلیغ نہیں تحریف ہے۔

**کفایت المفتی جلد2،صفحہ 112، 1964ء**

(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)

(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)

(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)

# دفاعِ تبلیغ اسلام کے اغراض ومقاصد

امت مسلمہ کو تحریف اسلام سے بچانا اور تبلیغ اسلام پر لانا ہے۔

تحریف قرآنی احکامات میں کھینچا تانی کرنا ہے۔حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ

تحریف یہودی کریں تولعنتی اورتحریف مسلمان کریں توکیارحمت کے مستحق ہونگے؟

علماءحق ہمیں منع کرتے ہیں تحریف اسلام سے۔اورہم سمجھتے ہیں کہ وہ منع کرتے ہیں ہمیں تبلیغ اسلام سے۔

نام تبلیغ اورکام تحریف.... ان دونوں میں ... ہم داعی کس کے ...؟ تحریف اسلام کے یا تبلیغ اسلام کے ...؟

تبلیغ اورتحریف میں فرق کو پہنچانے پھرتبلیغ کریں تو انشاءاللہ ہماری نسلوں اور پوری امت مسلمہ کوبھی فائدہ ہوگا۔

## کیافرماتے ہیں علماءدین

جولوگ تبلیغ کے نام سے تحریف جیسی گناہ عظیم کی دعوت اجرعظیم کے نام سے۔

مسجدوں مدرسوں میں بھی کھلے عام بیان کرکے امت مسلمہ کاایمان تباہ کررہے ہیں۔

کیاان کی اس گناہ عظیم کی دعوت میں ان کے ساتھ تعاون اورسرپرستی کرنے والے۔

مہتمم،امام،خطیب،متولی،کمیٹی اورانکے ساتھ جڑنے والے نمازی حضرات کیاانکے اس گناہ میں برابر کے شریک نہیں۔کہ جس کی وجہ سے امت مسلمہ تحریف جیسے گناہ کاکام تبلیغ جیسانیک کام سمجھ کے کررہی ہے؟


(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کوسچ اور سچ کوجھوٹ سمجھنے لگے)

**چونکہ ایک غلط چیز دین کے نام سے پھیل رہی ہے۔اور تبلیغ کے نام پر غلط فہمی پھیل رہی ہے۔**

**یہی میرے نزدیک تمام آفات و بلایا کے نزول کا اصل باعث ہے۔**

حضرت مولانا الیاس صاحبؒ کے ہم مشن و برادر نسبتی

حضرت مولانا احتشام الحسن کاندھلوی صاحبؒ کی تحقیقی رائے۔

میری اس کتاب کو موجودہ تبلیغ، نظام الدین کی تائید نہ سمجھا جائے۔نظام الدین کی موجودہ تبلیغ میرے علم وفہم کے مطابق نہ قرآن وحدیث کے مطابق ہے۔اور نہ حضرت مجدد الف ثانیؒ اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ اور علماء حق کے مسلک کے مطابق ہے، جو علماء کرام تبلیغ میں شریک ہیں ان کی پہلی ذمہ داری یہ ہے کہ اس کام کو پہلے قرآن وحدیث آئمہِ سلف اور علماء حق کے مطابق کریں **چونکہ ایک غلط چیز دین کے نام سے پھیل رہی ہے اور تبلیغ کے نام پر غلط فہمی پھیل رہی ہے۔یہی میرے نزدیک تمام آفات و بلایا کے نزول کا اصل باعث ہے۔** اسی ضرورت نے مجھے اس رسالہ (بندگی کی صراط مستقیم ) پر مجبور کیا تاکہ علماء کرام اس طرف توجہ فرمائیں۔اوران خرابیوں کا انسداد فرمائیں جن کی وجہ سے ملت تباہی و بربادی میں مبتلا ہورہی ہے۔یہی اصل مقصود ہے۔میری عقل وفہم سے یہ چیز بہت بالا ہے کہ جو کام حضرت مولانا الیاس صاحبؒ کی حیات میں جو کام اصولوں کی انتہائی پابندی کے باوجود بدعت حسنہ کی حیثیت رکھتا تھا۔اب اس کو انتہائی بے اصولی کے بعد دین کا اہم کام کس طرح قرار دیا جارہا ہے، حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے اس کو فیوض الحرمین میں بدعت حسنہ ہی کی حیثیت سے اختیار فرمایا ہے۔اوراسی سے میں نے اس کام کو اخذ کیا ہے۔اب تو منکرات کی شمولیت کے بعد اس کو بدعت حسنہ بھی نہیں کہا جاسکتا۔میرا مقصد صرف اپنی دینی ذمہ داری سے سبکدوش ہونا ہے۔اوراس غلط فہمی کو دور کرنا ہے جو میرے رسائل کی وجہ سے پھیل رہی ہے۔**محمد احتشام الحسنؒ**

**(بندگی کی صراط مستقیم: صفحہ نمبر 31،32)2 صفر المظفر 1387ھ. 13 مئی 1967ء**

## کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ کے بارے میں؟

بغیر تحقیق کسی کے بارے میں حسن ظن کی وجہ سے رائے دینے والے لاکھوں مسلمان ایک طرف ہوں اور تحقیق کے بعد کسی کے بارے میں رائے دینے والے صرف دو عالم ایک طرف ہوں تو کس کی بات قبول کی جائے گی؟

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ جماعت کو لازم پکڑو (یعنی اہل علم) اللہ تعالیٰ امت محمدی ﷺ کو کبھی بھی گمراہی پر جمع نہیں کریگا۔ (معجم طبرانی کبیر جلد 17 صفحہ نمبر 240)

## حضرت مولانا الیاس صاحب کی تحقیقی رائے۔ کچھ قادیانی میرے کام سے لپٹ پڑے ہیں۔

حضرت مولانا شبیر علی تھانویؒ (مہتمم خانقاہ امدادیہ تھانہ بھون) فرماتے ہیں کہ ایک واقعہ سنو! ابا کے وصال کے چند عرصے کے بعد مولوی الیاس صاحب تھانہ بھون آئے اور مجھ سے کہا کہ بھائی شبیر غضب ہوگیا میں نے کہا خیر تو ہے کیا بات ہے، تو انھوں نے کہا کہ حضرت نے مجھ سے فرمایا تھا کہ مولوی الیاس تم لگا تو رہے ہو عوام کو اس کام میں مگر خطرہ ہے کہ کہیں اس میں اہل زیغ نہ شامل ہوجائیں، سو وہ حضرت کی بات صادق آئی، کچھ قادیانی میرے کام میں لپٹ پڑے ہیں، میں نے کہا مولوی صاحب آگ تو تم نے کھائی، اب انگارہ کون ہگے، اب جب آگ کھائی ہے تو انگارا بھی ہگو۔ (الکلام البلیغ صفحہ نمبر 419)

## مولانا محمد زکریا کاندھلوی فرماتے ہیں۔
## موجودہ تبلیغی جماعت پر شیطان نے حملہ کردیا ہے۔

مولانا محمد زکریا کاندھلوی رحمہ اللہ کا ایک خط چھپا ہوا ملتا ہے جس میں انہوں نے ذکر کیا کہ موجودہ تبلیغی جماعت پر شیطان نے حملہ کردیا ہے اور اس کی روح کو متاثر کردیا۔ دیکھئے ''ایک مخلص کے نام خط'' جس میں حضرت مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ نے یہ واضح کیا کہ شیطان نے بڑے کمال وہنر سے تبلیغی جماعت پر ایسے طریقے سے حملہ کیا کہ خود بھی اکابر تبلیغ اس کو سمجھ نہ سکے شیطان نے اس کے ظاہری جسم یعنی مجمع کو بڑھا کر کے دکھایا اور تبلیغ کے روح پر حملہ کیا لوگ ظاہری بات سے دھوکہ کھا گئے اور روح تبلیغ یعنی اللہ تعالیٰ کا ذکر و رضا اس سے پہلو تہی کرتے رہے اور پھر...... عملی طور پر حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا کاندھلوی رحمہ اللہ آخری عمر میں رائے ونڈ جانے

سے رک گئے یہی نہیں آپ کے خلفاء بھی جماعت سے کنارا کش ہو گئے۔(خط بنام مخلص تبلیغی کارکن)

## حضرت مولانا محمد طلحہ بن شیخ الحدیث محمد زکریا کی تحقیقی رائے۔

## اس (تبلیغ) میں خرابی اور تحریف پیدا ہوگئی ہے۔

فرمایا تبلیغ وہ کریں جو مولانا الیاس رحمہ اللہ اور مولانا یوسف رحمہ اللہ کے زمانے میں تھی۔

بعد میں اس (تبلیغ) میں خرابی اور تحریف پیدا ہوگئی ہے۔

باتیں بہت ہیں لیکن نظام الدین والے کہیں گے کہ طلحہ نے پاکستان جا کر ہماری شکایتیں لگائیں۔

ملفوظ: حضرت مولانا محمد طلحہ بن شیخ الحدیث محمد زکریاؒ بیان: معہد الخلیل مورخہ ۲۲ جمادی الثانی 1436ھ

ناقل: (استاذ الحدیث حضرت مولانا) فضل محمد یوسف زئی (دامت برکاتہم العالیہ)

## مہتمم دارالعلوم دیوبند حضرت مولانا قاری محمد طیب (نوّر اللہ مرقدہ) کی 1964ء میں فرما گئے۔

**بعض لوگ تبلیغ کے نام سے کچھ دین کا کام کر رہے ہیں مگر وہ تبلیغ نہیں تحریف ہے۔ کفایت المفتی جلد 2 صفحہ نمبر 112**

## شیخ الاسلام حضرت مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب کی رائے۔

جو باتیں تبلیغی جماعت کے حضرات کی طرف منسوب کر کے نقل کی گئی ہیں وہ اتنی بے بنیاد نہیں۔۔۔میرے پاس خط موجود ہے جو پڑھنا چاہئے۔(تبلیغی جماعت کے اکابر عالم دین مولانا سعید احمد خان صاحب کا) جس پر خاموش رہنا یہ بڑی خطرناک بات ہے۔(**تقریر ترمذی، جلد 2، صفحہ 210) بقیہ: صفحہ نمبر 66۔**

## حضرت مولانا قاضی عبد السلام نوشہروی صاحبؒ کی تحقیقی رائے۔

## گویا تبلیغ دین کے بجائے دین تبلیغ پھیل رہا ہے۔

سامان ایسا بن رہا ہے کہ تبلیغ کے معمولات علمی شعائر کے بالمقابل خود ہی ایک دین کا مقام لے رہے ہیں گویا تبلیغ دین کے بجائے دین تبلیغ پھیل رہا ہے جس کو زبانی دین کی محنت کہا جاتا ہے۔(**شاہراہ تبلیغ، ص 53)**

لیکن دوسرے رخ سے دیکھا جائے تو مایوسی کی کوئی وجہ باقی نہیں رہتی، ادھر چند سالوں میں جس تیزی سے اس جماعت کا محاسبہ علمائے کرام نے شروع فرما دیا ہے اس کے آگے ہزاروں لاکھوں جاہلوں کا یہ جماعتی سیلاب


(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)

انشاء اللہ خس وخاشاک کی طرح بہہ جائے گا کیونکہ ابھی امت علمائے کرام سے اتنی دور نہیں ہوئی جتنا یہ سمجھنے لگے ہیں۔

## شیخ الحدیث والتفسیر حضرت مولانا مفتی زرولی خان صاحب کی تحقیقی رائے۔

جن بزرگوں نے کہا تھا یہ دین نہیں ہے، یہ موجودہ دین کو مسخ کرنا ہے۔آج زمانہ ان کی تائید کر رہا ہے۔

علماء دین پہلے شر سے واقف نہیں ہوتے، جب اسکی جڑیں لگ جاتی ہیں شاخیں نکل آتی ہیں۔ پورا درخت بن جاتا ہے۔ پھر کیا ہوتا ہے۔ پھر تو وہ تمہارا مقابلہ کرتا ہے۔



## شیخ الحدیث حضرت مولانا سلیم اللہ خان صاحب مدظلہ العالی فرماتے ہیں۔

## تبلیغ سے وابستہ علماء دین کی حالت اس قدر افسوس ناک ہے کہ اس کی تفصیلات بیان کرنے کی بھی ہمت نہیں ہوتی۔

مولانا نے بھی اپنے (فجی آئی لینڈ کے شہر نادی (نیڈی) کے عظیم الشان تبلیغی مرکز میں بیان فرمایا اور وہ ماہنامہ صدائے وفاق میں بھی چھپا جس میں حضرت نے جماعت کے احباب کو جہاں اور نصیحتیں فرمائیں اور اصلاحی پہلو ذکر فرمائے ان سے کچھ نقل ونذر قارئین کیا جاتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے علماء اس چیز کو محسوس فرما رہے ہیں خطاب کے شروع میں ہی خطبۂ مسنونہ کے بعد حضرت نے تبلیغی جماعت کی ایک بے اعتدالی کی طرف اشارۃً متوجہ کیا....اس میں شک نہیں کہ تبلیغ سے متعلق کئی حضرات غلو کا شکار ہو جاتے ہیں اور اعتدال کو چھوڑ دیتے ہیں حدود کی رعایت نہیں کی جاتی ....اس لئے غلو سے بچتے ہوئے یہ کام کرنا چاہئے مگر صد افسوس ! کہ اب کم از کم پاکستان میں تبلیغ سے وابستہ علماء دین کی حالت اس قدر افسوس ناک ہے کہ اس کی تفصیلات بیان کرنے کی بھی ہمت نہیں ہوتی اخلاق تباہ ہیں نفسانیت اور خود غرضی کا دور دورہ ہے نہ معاملات درست ہیں نہ معاشرت صحیح ہے جو جتنا تبلیغ میں پرانا ہوتا چلا جاتا ہے اتنا ہی اس کے بگاڑ میں اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ کچھ عرصہ پہلے رائے ونڈ مرکز میں جو انتشار پیدا ہوا تھا اس کا سبب وہ پرانے لوگ ہیں جو شب جمعہ کراچی میں خطاب کیا کرتے تھے۔اس حقیقت میں بھی کوئی شبہ نہیں کہ مرکزی امیر جماعت کے بعض معاملات بھی اس ہنگامے کا سبب بنے ہیں۔ **(اختصار ا ماخوذ از ماہنامہ وفاق المدارس العربیہ جمادی الاولی والثانیہ ۱۴۲۸ھ)**

## مدرس دار العلوم دیو بند، حضرت مولانا محمد اسماعیل صاحب (مدظلہ العالی) فرماتے ہیں۔

## علماء کرام کو اب اس دور میں تبلیغی جماعت کی کھل کر تردید و مخالفت کرنی چاہیئے۔

حضرت مولانا عبد الحق مدنیؒ کے صاحبزادے حضرت مولانا محمد اسماعیل صاحب مدظلہ العالی حال مدرس دار العلوم دیو بند نے ایک مجلس میں بیان کیا میری رائے یہ ہے کہ علماء کرام کو اب اس دور میں تبلیغی جماعت کی کھل کر تردید و مخالفت کرنی چاہیئے۔

(اختصارا ماخوذ از ماہنامہ وفاق المدارس العربیہ جمادی الاولی والثانیہ ۱۴۲۸ھ)

## شیخ الحدیث حضرت مولانا نور الہدیٰ صاحب (دامت برکاتہم) کی تحقیقی رائے۔

## ایک طبقہ ہے جو دماغ سے سوچتا ہے اور منہ سے بکتا ہے۔

فرماتے ہیں کہ ایک طبقہ ہے جس کا نام عندیہ ہے وہ دماغ سے سوچتا ہے اور منہ سے بکتا ہے اور کہتا ہے کہ اللہ نے یہ فرمایا اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ فرمایا اور وہ بات نہ قرآن کریم میں ہے اور نہ ہی حدیث مبارک میں ہوتی ہے۔

{یہودی کہاوت: جھوٹ بول بول کر جھوٹی باتوں کو اتنا پھلاؤ کہ مسلمان جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھیں}

## محمد رویس خان ایوبی (ڈسٹرک مفتی و مفتی اعظم آزاد کشمیر) کی تحقیقی رائے۔

## کاش! اکابر تبلیغی جماعت کے اندر جو بے اعتدالیاں پیدا ہو رہی ہیں ان پر غور فرمالیں بصورت دیگر علماء دیو بند سے تصادم کسی صورت مفید نہیں رہے گا۔

مولانا محمد احمد صاحب بہاولپوری کی کوئی تقریر مجاہدین کی مخالفت سے خالی نہیں ہوتی میں نے خود اپنے کانوں سے گزشتہ سال اسلام آباد کے اجتماع میں ان کا بیان سنا انہوں نے مجاہدین کو ''وحشی'' قرار دیا مولانا طارق جمیل صاحب نے اپنی تقاریر میں حضرت ابوبکر صدیق t، حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو اور دور صحابہ کو دبے اور صریح الفاظ میں ہدف تنقید بنایا اس لئے اگر علماء دیو بند ان دونوں حضرات کا مواخذہ نہیں کریں گے تو عند اللہ اور عند الناس مجرم ہوں گے یہ زبانیں اس لئے دراز ہوتی جارہی ہیں کہ ''ہجوم'' دیکھ کر یہ دونوں حضرات اپنی زبان و بیان پر قابو نہیں رکھ سکتے مجاہدین اور جہاد سے متعلق ان بزرگوں کے مجموعی خیالات مخفی نہیں شاید ان حضرات نے

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس فوجی آپریشن کے متعلق نہیں پڑھا جو آپ نے مانعین زکوٰۃ اور مرتدین کے خلاف کیا تھا؟ ان ''بزرگوں'' کو معلوم ہونا چاہیے کہ اسلام کا نظام عقوبات حد زنا، حد خمر، حد سرقہ، حد ارتداد، حد قذف اسلامی ریاست کے نظام اسلامی کی طاقت کا اظہار ہی تو ہیں بدمعاش اور بدقماش عناصر پھونکوں سے باز نہیں آیا کرتے ان کے لئے ڈنڈا استعمال کرنا بھی منشاء شریعت ہے۔

کاش! اکابر تبلیغی جماعت کے اندر جو بے اعتدالیاں پیدا ہو رہی ہیں ان پر غور فرمالیں بصورت دیگر علماء دیوبند سے تصادم کسی صورت مفید نہیں رہے گا۔ **(مروّجہ تبلیغی جماعت کی بعض خرافات کا علمی جائزہ' صفحہ نمبر 22)**

**ابرہیم یوسف باوا تبلیغی، (خادم: امدادیہ دارالتبلیغ برطانیہ)**

جب مرکز نظام الدین والے اصلاح ہی نہیں چاہتے۔

**(تبلیغی جدوجہد جلد 6 صفحہ نمبر 1، جنوری۔فروری۔مارچ 2004۔شمارہ نمبر 1)**

## فقیہ العصر حضرت مفتی محمد عیسٰی گورمانی صاحبؒ کی تحقیقی رائے۔

**موجودہ تبلیغی جماعت کے تحت علماء کرام اور علّامہ حضرات ایسے عناصر جمع ہو گئے ہیں۔جن پر لوگوں کا اعتماد بڑھ گیا ہے، اور انہوں نے غلوّ اختیار کیا ہے۔** آئے دن اپنے بیانات میں راہ اعتدال سے ہٹا کر لوگوں کو اپنے پیچھے لگانے کی کوشش کر رہے ہیں، ان میں جماعتی تعصب پیدا ہو گیا ہے۔اپنے گروہ کے آدمی کو اچھا خیال کرتے ہیں۔خواہ وہ فاسق، فاجر، اَن پڑھ، جاہل ہو دوسرے کو حقیر سمجھتے ہیں۔گو وہ عالم، فاضل، صالح، دیندار ہو۔مجاہدین کو تختہ مشق بنانا اور جہاد و قتال فی سبیل اللہ کی نفی کرنا، کہ یہ وقت جہاد کا نہیں ہے، اور اسوقت جہاد کہیں نہیں ہو رہا۔شیخین صحابہ حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کے دور خلافت کی تنقیص کرنا، کہ ان سے غلطیاں سرزد ہوئی تھیں، اور ہوئی ہیں، یہ ''سو (100) نمبر'' نہیں لے سکے، یہ نہ ''معصوم'' تھے اور نہ ''محفوظ''۔ جمہور علماء کرام خصوصاً علماء دیوبند کی خدمات پر تنقید، اور انگریزوں کے خلاف ان کی مساعیٔ جمیلہ، جہاد شاملی وغیرہ کو غلط قرار دینا۔اسکے برعکس جن لیڈروں نے فرقہ بندی کی اور تکفیر کا بازار گرم کیا یا اجتہاد کے نام سے امت میں انتشار پھیلایا اور افتراق پیدا کیا، انکو امامت اور پیشوائی کا درجہ دینا، وغیر ذالک۔ یہ ایسی باتیں نہیں تھیں، جن سے

صَرفِ نظر کیا جاتا، انکا مؤاخذہ ضروری تھا۔اہل علم پر ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ وہ ان غلط نظریات کا نوٹس لیں۔

**(مروّجہ تبلیغی جماعت کی بعض خرافات کا علمی جائزہ‘ صفحہ نمبر 20)**

## مولانا راشد اقبال فیروز آبادی صاحب کی تحقیقی رائے۔

**تبلیغی جماعت نام تو بڑا پیارا ہے۔لیکن یہ آستین کے سانپ بن چکے ہیں یہ دیگر فرقہ باطلہ سے زیادہ خطرناک ہے۔ یہ ایمان کے لٹیرے بن چکے ہیں۔** یہ کہتے ہیں کہ مسجد میں رہنا ہے تو درس قرآن بند کرو اور فضائل اعمال پڑھو ورنہ قتل کئے جاؤ گے۔الہ آباد فیروز پور میں منظم طریقے سے یہ کوشش کی گئی کہ مرکز والوں نے ہر مسجد کے امام کو بلا کر حکم دیا کہ درس قرآن بند کرو۔فضائل اعمال پڑھو تا کہ ہر مسجد سے ایک ہی پیغام جائے۔میں نے کہا ہر مسجد میں درس قرآن ہونا چاہئے اس سے بڑھ کر اور کونسا پیغام ہوسکتا ہے۔تو کہنے لگے یہ ہمارے بڑوں کی ترتیب نہیں ہے۔معلوم نہیں ان کے بڑے کون ہیں جو قرآن سے بغض رکھتے ہیں۔صبح کی نماز کے بعد ہونے والے درس قرآن کو بند کرانا چاہتے ہیں۔ **(اجلاس علمائے دیوبند پرتاب گڑھ انڈیا 7 مئی 2015)**

## حکیم الامت اشرف علی تھانوی صاحبؒ

## آج کل جو اکثر جاہل یا کالجاہل بلا تحقیق وعظ کہتے ہیں۔

حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ آیت {وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ} کے تحت لکھتے ہیں کہ علم کی شرط ہونے سے معلوم ہو گیا کہ آج کل جو اکثر جاہل یا کالجاہل وعظ کہتے ہیں اور بلا تحقیق روایات احکام بے دھڑک بیان کرتے ہیں وہ سخت گنہگار ہوتے ہیں اور سامعین کو بھی ان کا وعظ سننا جائز نہیں (بیان القرآن صفحہ نمبر 128)

## مولانا عرفان الحق المظاہری صاحب کی تحقیقی رائے۔

**اللہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں جو حسن ظن جماعت کے بارے میں تھا محمود گنگوہی کے فتاویٰ مولوی سعد کے بیان اور الیاس صاحب کے ملفوظات پڑھنے کے بعد ساری عقیدت کافور ہوگئی ہے۔** یہ گڑبڑی مولوی الیاس کے زمانہ سے آئی ہے۔مولوی الیاس کو الہامی نبی کہا جاتا ہے۔مفتی بجائے اسکے کہ کفر کا فتویٰ دے

صرف یہ کہہ کرٹالتا ہے کہ غلط فہمی پیدا ہوتی ہے۔رئیس المتکلمین نے فرمایا کہ لوگوں کو دھوکہ لگا کہ مولوی الیاس اپنے آدمی تھے اور انکی غلطیوں کو نظر انداز کیا گیا۔مولانا نعیم الرحمن صاحب نے ملفوظات اور مکتوبات سے کچھ حوالے نوٹ کئے ہیں جو سراسر گمراہ کن ہیں۔

اور ننانوے فیصد تبلیغی جماعت کی اصلاح ممکن نہیں ایک فیصد اگر اللہ اپنی قدرت سے چاہے تو۔

## تبلیغی جماعت کے خلاف اجلاس علمائے دیوبند، پرتاب گڑھ، انڈیا 7 مئی 2015

اس جلسہ کے بیانات آپ اس ویب سائٹ پر بھی سن سکتے ہیں۔ **www.difaetabligh.wordpress.com**

## شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری صاحبؒ کی تحقیقی رائے۔

حضرت نے اکابر تبلیغی جماعت مولانا یوسف صاحب سے فرمایا۔جب دین کے دوسرے شعبوں کا فناء ہونا تمہیں ضروری محسوس ہوگا تو یہ تمہارا گمراہی کی طرف پہلا قدم ہوگا۔۔۔۔**بحوالہ: ماہنامہ خدام القرآن**

## مولانا عرفان الحق المظاہری کی تحقیقی رائے۔

## قادیانی کوظلّی، بروزی نبی کہنے پر ملعون، اور مولانا الیاس کو ''الہامی نبی'' قرار دیکر ایمان کے ٹھیکیدار بنے رہنا یہ کہاں کا انصاف ہے۔

اب تو کفریات بھی بکی جارہی ہیں۔قادیانی مرزا غلام قادیانی کوظلّی، بروزی نبی قرار دے کر مردود وملعون ٹھہریں اور ان کا رشتہ ایمان واسلام سے کٹ جائے مگر یہ داعیان دین مولانا الیاس صاحب کو ''الہامی نبی'' مان کر اسلام کے ٹھیکیدار ہی بنے رہیں؟ آخر یہ کہاں کا انصاف ہے اور کون سا اسلام ہے۔آیات جہاد کو اپنی مخترعہ چلت پھرت پر فٹ کر کے جہاد فی سبیل اللّٰہ کے سارے ثواب کا خود کو مصداق سمجھنا بلکہ بقول مولانا الیاس صاحب جہاد سے بھی افضل واعلیٰ سمجھنے کا تصور روز اول ہی سے ان کی گھٹی میں پڑا ہوا ہے جس پر ہر زمانے میں نکیر ہوتی رہی ہے۔(بقیہ: صفحہ نمبر 142)

## مفتی محمد تقی عثمانی صاحب (دامت برکاتہم) فرماتے ہیں۔

## عملاً جہاد کو منسوخ سمجھا جاتا ہے گویا کہ جہاد کوئی شرعی فریضہ ہی نہیں۔

مفتی صاحب اپنے فتاویٰ عثمانی میں تبلیغی جماعت کے بارے میں ایک سوال کے جواب میں لکھتے ہیں:۔

''یہ بات احقر کی فہم ناقص سے بالاتر ہے کہ تبلیغ میں نکلنے پر ہمیشہ صحابہ کرام ؓ کے جہاد کے واقعات سے استدال کیا جاتا ہے۔لیکن عملا جہاد کے بارے میں طرز عمل یہ ہے کہ گویا جہاد کوئی شرعی فریضہ ہی نہیں ہے۔ بلکہ اسے عملا منسوخ سمجھا جاتا ہے اور جہاد کی بعض اوقات مخالفت بھی کی جاتی ہے'' بحوالہ: فتاویٰ عثمانی، جلد اول، صفحہ نمبر ۲۴۲

## عالم کبیر، حضرت مولانا مفتی رشید احمد لدھیانوی (نوّراللہ مرقدہ) کی تحقیقی رائے۔

تبلیغ والے جہادی آیات کو توڑ مروڑ کر تبلیغ پر چسپاں کررہے ہیں تو یہ قرآن میں تحریف ہے جو کہ صریح کفر ہے۔

-----------------------------(خطبات الرشید، جلد4، ص295)

## حضرت شیخ الحدیث والتفسیر مولانا الطاف الرحمن بنوی صاحب کی تحقیقی رائے۔

## ایک خطرناک انداز سے کفر کی آبیاری کررہے ہیں۔

ہماری حکومتیں اور روشن خیال طبقے اپنے انداز سے کفر کی پشتبانی کرتے ہیں اور اسلام کے یہ احمق دوست (تبلیغی) ان سے بڑھ کر ایک خطرناک انداز سے کفر کی آبیاری کررہے ہیں۔

**بحوالہ: موجودہ تبلیغی جماعت حق صریح سے انحراف کی راہوں پر۔۔۔صفحہ 48**

## یہ اسلام کی خدمت ہے یا کفر کی؟

(یہ جماعت) کس طرح سے ایسی کافرانہ تبدیلی سے دوچار ہوئی کہ جہاد جیسے قطعی منصوص حکم سے نہ صرف اپنا دامن چھڑا رہی ہے بلکہ جہاد ہی کی وجہ سے قرآن کو پوری امت سے دیس نکالا دینے کی سرگرمیوں میں مصروف ہے کیا واقعی یہ اسلام کی خدمت ہے یا کفر کی؟

**بحوالہ: موجودہ تبلیغی جماعت حق صریح سے انحراف کی راہوں پر۔۔۔صفحہ 35**

## مناظر اسلام حضرت مولانا الیاس گھمن صاحب فرماتے ہیں۔

العیاذ باللہ کس قدر کفریہ کلمات زبانوں سے بکے جارہے ہیں اور سادہ لوح لوگوں کو زھر کی گولیوں پر چینی لگا کر کھلائی جارہی ہے۔اور ایمان کی محنت کی آڑ میں کفر کو مضبوط کیا جا رہا ہے اور دلوں میں نفاق کا بیج بویا جارہا ہے۔

(بقیہ: صفحہ نمبر 57)

## داعیِ اسلام حضرت مولانا محمد عزیز صاحب (سابق امام تبلیغی مرکز کراچی) فرماتے ہیں۔

## اگر یہ باتیں دوسرے لوگ کرتے تو کب کا ہمارے علماء نے گمراہی کا فتویٰ دے دیا ہوتا۔

جن خلاف شریعت باتوں کی آج تبلیغ ہورہی ہے اگر یہ باتیں دوسرے مسلک کے لوگ کرتے تو کب کے ہمارے علماء حضرات نے گمراہی کا فتویٰ دے دیا ہوتا مگران تبلیغیوں کو اپنا سمجھ کر یہ خاموش ہیں۔

راقم اس بات کا گواہ ہے کہ جس وقت مولانا تبلیغی مرکز کے امام تھے تو اس وقت ان سے ملاقات ہوئی جس میں انہوں نے بتایا کہ میں تو سمجھاتا رہتا ہوں لیکن یہ لوگ مانتے نہیں۔

نوٹ: جنہوں نے بچپن سے جوانی اور جوانی سے بڑھاپے تک دنیا بھر کے ملکوں میں وقت لگایا اور ساتھ ساتھ ان کو سمجھاتے بھی رہے۔مگر آخر کار ان کو مرکز سے نکال دیا۔اسی طرح کئی علماء حق کو حق بات کہنے پر نکال دیا۔

## حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب (دامت برکاتہم) کی تحقیقی رائے۔

## اللہ تعالیٰ کے صریح احکام سے متنفر کرنا کفر نہیں تو کفر کیا ہے۔

مقام صد افسوس ہے کہ موجودہ زمانے میں بعض قاصرین فی العلم وطلب نے اپنی نام نہاد تبلیغی نظریات میں اس قدر غلو اور تجاوز عن حد اعتدال اختیار کر رکھا ہے کہ زیادہ سے زیادہ اس طریق کو مباح کہا جاسکتا تھا لیکن اس کو ضروری لازم کہہ کر بدعت ضلالہ میں مبتلا ہو گئے اور خود ساختہ طریقہ تبلیغ کو جہاد فی سبیل اللہ قرار دے کر اصل جہاد فی سبیل اللہ فریضہ کی اہمیت کم کرنے کے جرم عظیم کے مرتکب ہو کر بھی ثواب عظیم کے امیدوار ہیں بدعتیوں کی یہی خصلت ہوتی ہے اور بعض تبلیغی بزرگ تو صرف اہمیت ہی نہیں بلکہ قتال فی سبیل اللہ سے اپنے کارکنوں کو متنفر کر دیتے ہیں جو صریحاً کفر کے زمرے میں آتا ہے اللہ تعالیٰ کے صریح احکام سے متنفر کرنا کفر نہیں تو کفر کیا ہوگا۔

گزارش! ان علماء کرام سے جو حسن ظن اور عدم تحقیق کی بناء پر اس دین دشمن جماعت جو تبلیغی جماعت کے بہروپ میں لوگوں کے ایمان پر ڈاکہ ڈال رہی ہے تحقیق کر کے انکی اصلیت معلوم کر کے انکی بیخ کنی کے لئے کمر بستہ ہو جائیں اللہ تعالیٰ حق والوں کی مدد فرمائے۔

(مصنف: انکشاف حقیقت۔حضرت مولانا عبدالرحمن صاحب۔فاضل دارالعلوم کورنگی کراچی)

## یہ کھلا ہوا کفر ہے (مفتی اعظم پاکستان مفتی محمد شفیع صاحبؒ)

اِتَّخَذُوْا اَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ اَرْبَاباً مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ (سورۃ التوبۃ 31)

ٹھرالیا انہوں نے اپنے عالموں اور بزرگوں کو خدا اللہ کے سوا۔۔۔

علماء وعباد کو معبود بنانے کا الزام ان پر عائد کیا گیا ہے اگر چہ وہ صراحۃً ان کو اپنا رب نہ کہتے تھے اس کی وجہ یہ ہے کہ انہوں نے اطاعت مطلقہ جو خالصاً اللہ جل شانہ کا حق ہے اس حق کو ان کے حوالے کر دیا تھا کہ ہر حال میں ان کے کہنے کی پیروی کرتے تھے۔اگر چہ ان کا قول اللہ اور رسول کے خلاف ہی کیوں نہ ہو تو ظاہر ہے کہ کسی کی ایسی اطاعت کرنا کہ اللہ ورسول کے فرمان کے خلاف بھی کہے تو اس کی اطاعت نہ چھوڑے یہ ایسا ہی ہے جیسے کسی کو اپنا رب اور معبود کہے جو کھلا ہوا کفر ہے۔۔۔آیت میں مسلمانوں کو مخاطب بنا کر یہود و نصاریٰ کے علماء ومشائخ کے ایسے حالات کا ذکر ہے جن کی وجہ سے عوام میں گمراہی پھیلی مسلمانوں کو مخاطب کرنے سے شاید اس طرف اشارہ ہے کہ اگر چہ یہ حالات یہود و نصاریٰ کے علماء ومشائخ کے بیان ہو رہے ہیں لیکن ان کو بھی اس سے متنبہ رہنا چاہئے کہ ان کے لیے ایسے حالات نہ ہو جائیں۔معارف القرآن، جلد 4، صفحہ نمبر 365

**نہ تیرا خدا کوئی اور ہے نہ میرا خدا کوئی اور ہے**

**یہ جو راستے ہیں جدا جدا یہ معاملہ کوئی اور ہے۔**

اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے بارے میں بے شمار جگہ حکم دے رہا ہے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم منکرات سے نہ روکنے والوں کے بارے میں خطرناک وعیدیں سنا رہے ہیں۔اور تبلیغی علماء ومشائخ اس کام سے منع کرتے ہیں کہ منکرات کو نہ چھیڑو اور ہم امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے مکلف ہی نہیں اور جماعت والے اللہ تعالیٰ کے احکامات اور رسول اکرمؐ کے فرامین کو چھوڑ کر اپنے بڑے علماء ومشائخ کے احکامات پر عمل پیرا ہیں۔

## مفتی تقی عثمانی صاحب (دامت برکاتہم) فرماتے ہیں۔

## کفر کا فتویٰ لگانا مشکل ہے البتہ یہ اجتہادی اختلاف نہیں حق و باطل کا اختلاف ہے۔

اب سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر کوئی فرد یا جماعت جہاد کی ابتدائی فرضیت سے انکار کردے جبکہ وہ نصوص قعطیہ سے ثابت ہے اور وہ جماعت صرف دفاعی جہاد کی قائل ہو تو شریعت میں ایسی جماعت کی کیا حیثیت ہے؟ ایسی جماعت کے طرف کفر یا ضلالت کی نسبت کرنا درست ہے؟ یہ تو میں نے عرض کردیا کہ یہ نقطہ نظر بالکل غلط ہے کہ جہاد صرف دفاع کے لئے مشروع ہوا ہے۔لیکن جو شخص یا جماعت اس نقط نظر کی قائل ہو اس پر کفر کا فتویٰ لگانا بھی مشکل ہے اس لئے کہ تکفیر ایک ایسی چیز ہے جس میں بہت احتیاط لازم ہے اس لیے جو شخص یا جماعت مطلق جہاد کی منکر ہو اس پر بے شک کفر کا فتویٰ لگایا جائے گا کیونکہ جہاد کی مشروعیت دین میں سے ہے لیکن جو شخص یا جماعت دفاعی جہاد کی قائل ہے اور ابتدائی جہاد کی مشروعیت سے انکار کرتی ہے تو وہ جماعت ماؤل (تاویل کرنے والی ہے) اور ماؤل کو کفر نہیں کہا جائے گا۔اس لئے اس جماعت کو کافر نہیں کہیں گئے۔

البتہ یہ نقط نظر بالکل غلط اور باطل ہے اور یہ صرف اجتہادی اختلاف نہیں ہے بلکہ حق و باطل کا اختلاف ہے اور ابتدائی جہاد سے انکار کرنے والے کو یہ کہا جائے کہ یہ باطل پر ہے حق پر نہیں ہے لیکن کفر کا فتویٰ نہیں لگائیں گے۔

**(صفحہ نمبر ۲۰۷ جلد نمبر ۲ تقریر ترمذی)**

## حضرت مولانا قاری فتح محمد صاحب (دامت برکاتہم) کا خط مفتی تقی عثمانی صاحب کے نام

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

بخدمت جناب ابنِ حضرت مفتی اعظم پاکستان

**مفتی محمد تقی عثمانی صاحب دامت برکاتہم**

**السلام علیکم ورحمت اللہ وبرکاتہ**

حضرت والا آپ کی تقریر ترمذی، جلد دوم، صفحہ نمبر 10 آپ نے لکھا ہے کہ ایک بہت ہی بڑے مقتدر تبلیغی بزرگ جن کا مجھے خط ملا۔جسکا سارا رخ اس طرف تھا کہ اس وقت جہاد کی طرف توجہ کرنا جہاد کے بارے میں سوچنا کوئی

اقدام کرنا جہاد کی بات کرنا کسی طرح بھی درست نہیں ہے۔اور آگے آپ نے ہی یہ بھی لکھا کہ یہ بڑی خطرناک بات ہے۔یہ ایسی بات نہیں ہے کہ جس پر خاموش رہا جائے۔

اوراسی تقریر مذی کے صفحہ نمبر 14 پرآپ نے لکھا کہ تبلیغی امراء بعض دفعہ یہ فیصلہ کرلیتے ہیں کہ ہمارا یہ کام تبلیغ فرض عین ہے۔اوراس طریقے سے یہ فرض عین ہے جس طریقے سے ہم کررہے ہیں۔

ان باتوں پر کفر کا فتویٰ لگانا تو مشکل ہے۔لیکن یہ اجتھادی غلطی نہیں حق و باطل کا مسئلہ ہے۔یعنی تبلیغیوں کے یہ بیانات باطل ہیں حضرت قبلہ مفتی صاحب اس پر میں گزارش کرونگا کہ جس جماعت کے نظریات باطل آپ اپنی تقریر ترمذی میں لکھ رہے ہیں،اسی تقریرِ ترمذی میں یہ بھی لکھ رہے ہیں کہ کوئی یہ نہ سمجھے کہ میں جماعت کا مخالف ہوں۔اسکا مطلب یہ ہوا کہ آپ حق کی حمایت میں بھی ہیں اور باطل کی بھی حمایت کرتے ہیں۔اور جن کی باتوں کو خطرناک قرار دے رہے ہیں،اور خطرناک بھی ایسی کہ جس پر خاموش نہ رہا جا سکے۔اور پھر آپ اسی جماعت کو مبارک جماعت بھی کہتے ہیں۔اور یہ بھی کہ مجھے کوئی اسکا مخالف بھی نہ سمجھے۔حضرت جسکو آپ اپنی ہی کتاب میں باطل لکھ رہے ہیں۔جسکو جہاد کا مخالف لکھا ہے۔کیا وہ مبارک جماعت ہے؟

مرزا غلام احمد قادیانی جسکو انگریزوں نے نبوت کا تاج اس لئے پہنایا تھا کہ وہ جہاد کی مخالفت کرے۔اور مرزا غلام احمد قادیانی نے کہا کہ۔اب چھوڑ دو جہاد کا اے دوستو خیال کہ دین میں حرام ہے یہ جنگ اور قتال

حضرت قبلہ مفتی صاحب سے مودبانہ گزارش کرونگا کہ مرزا غلام احمد قادیانی جہاد کی مخالفت کرے تو مرتد کہلائے اور تبلیغی جماعت جہاد کی مخالفت کرے تو مبارک کہلائے۔کیا یہ جائز ہے۔حضرت کی طرف سے جواب کا منتظر رہونگا۔

**قاری فتح محمد**

خطیب جامع مسجد حنفیہ، چک 51 جنوبی پٹھان کوٹ، تحصیل وضلع سرگودھا

**امیر عالمی تحریک تحفظ ایمان پاکستان**

## کیا فرماتے ہیں حضرت مولانا عبدالرحمن صاحب، فاضل دارالعلوم کراچی

**میں حیران ہوں کہ ان میں بڑا مجرم کون ہے؟** وہ جو علیٰ الاعلان جہاد فی سبیل اللہ کی مخالفت کرتا ہے یا وہ ''شیخ الاسلام'' علیٰ الاعلان مخالفت کا علم رکھنے کے باوجود انکی تعریف کرتے ہیں؟ اور اپنے دارالعلوم سے فارغ ہونے والے علماء کرام کو اس دین دشمن جماعت میں بھیجنے کی ترغیب دیتے ہیں۔ یہ بات تو یقینی ہے، ہی کہ جہاد فی سبیل اللہ کی مخالفت کرنا منافقت کے بغیر ممکن نہیں۔ اب ان میں کون بڑا منافق ہے یہ غور طلب معاملہ ہے۔

سوال:۔ کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام اس مسئلہ کے بارے میں کہ مدارس اور جامعات کے وہ مہتمم حضرات اللہ تعالیٰ کی ناراضگی اور گرفت سے بچ جائینگے۔ جو مہتمم حضرات اور اساتذہ کرام اپنے جامعہ کے نئے فارغ تحصیل علماء کرام اور زیر تعلیم طلبہ کی اپنی لاعلمی یا چندہ کے لالچ میں ایک دین دشمن جماعت میں چلے لگانے کی ترغیب دیتے ہیں۔ کیا یہ حضرات اللہ تعالی کے اس صریح فرمان **ولا تعاونوا علی الاثم و العدوان و اتقو اللہ ان اللہ شدید العقاب** کی خلاف ورزی نہیں کرتے؟

کیونکہ اس نام نہاد ''تبلیغی جماعت'' کے بعض دین دشمن کرتوت سے تو ہر باشعور عالم باخبر ہے۔ مثلاً جہاد وقتال مع الکفار کے نہ صرف تارک ہیں۔ بلکہ اس اہم اسلامی فریضہ کے خلاف باقاعدہ ذہن سازی کرتے ہیں۔ لاکھوں نوجوانوں کو جہاد اور مجاہدین سے متنفر کر دیا جہاد کے خلاف جو کام قادیانی اور سرسید نہ کر سکے وہ کارنامہ اس دین دشمن جماعت نے سرانجام دیا۔ اس جماعت کے بڑے مقرر، علیٰ الاعلان سالانہ نمائشی اجتماع میں جہاد اور مجاہدین کے خلاف تقریر کرتے ہیں۔ اس نام نہاد تبلیغی جماعت کا یہ جرم ہی دین دشمنی کی اٹل دلیل ہے۔۔

**ابوالفضل عبدالرحمن فاضل دارالعلوم کراچی، مصنف انکشاف حقیقت**

## حضرت مولانا شمس الہدیٰ صاحب فرماتے ہیں۔

**کسی عالم کا کسی جماعت کے قرآنی عقائد و اسلامی نظریات جانے بغیر فتویٰ دینا کہ اس جماعت پر خیر کا** غلبہ ہے۔ اسکی مثال یہ ہے کہ ننا وے فیصد قرآنی احکامات کو حق و سچ مانتا ہے۔ اور اس کی دعوت کو بھی پھیلاتا ہے۔ مگر ایک حکم جہاد سے مسلمانوں کو متنفر کرتا ہے۔ اسکے خلاف پروپیگنڈہ کر کے مسلمانوں کے ایمان کو تباہ کرتا ہے۔

جس کی وجہ سے مسلمان آیات جہاد کے دنیا بھر میں منکر بنتے جاتے ہیں۔ جیسا کہ اس کتاب میں آپ نے پڑھا کہ ایک تبلیغی مولانا فیض الباری صاحب کے سامنے کہتا ہے کہ جو حکم مکہ میں نہیں آیا میں اسے نہیں مانتا یعنی جہاد کو نہیں مانتا۔ (معاذ اللہ) تو اس طرح مسلمانوں کو قرآنی آیات کا منکر بنانے والی جماعت کے بارے میں بغیر تحقیق کے یہ فتویٰ دینا کہ اس جماعت میں خیر کا غلبہ ہے۔ اس فتویٰ کی رو سے جتنے لوگ بھی اس جماعت میں جانے والے گمراہ ہونگے۔ اور جہاد کے منکر بنیں گے ان سب کا گناہ بھی اس مفتی کو ملے گا جس نے ان کی حمایت کا فتویٰ دیا ہوگا۔

## بغیر تحقیق کے کسی کے بارے میں خیر کا فتویٰ دینے کی کوئی شرعی حیثیت نہیں۔

بغیر تحقیق کسی جماعت کے گمراہ کن نظریات اور حدود شرعی سے تجاوزات فقہ واقع سے بے خبر ہو کر اس کے حق میں صرف حسن ظن کی وجہ سے فتویٰ دینا کہ اس جماعت پر خیر کا غلبہ ہے اس فتویٰ کی کوئی شرعی حیثیت نہیں۔

اسکی ایک مثال یہ ہے کہ ایک ڈرم میں ننانوے جگ دودھ کے ڈالیں اور ایک جگ پیشاب کا اب اس ڈرم میں غلبہ تو دودھ ہی کا ہے۔ مگر ایک پیشاب کے جگ نے سارے دودھ کو ناپاک کر دیا۔ اگر چہ اسمیں غلبہ دودھ ہی کا مگر اسے کوئی بھی نہیں پیئے گا۔

آخرت میں نجات عقائد کی درستگی پر ہوگی نہ کہ اعمال پر۔ نیم حکیم خطرہ جان نیم ملا خطرہ ایمان۔

## حضرت مولانا صدر الدین (مدظلہ) کی تحقیقی رائے۔

**بلاشبہ تبلیغی کام اپنی جگہ ایک نیک اور اچھا کام ہے بشرطیکہ علماء حق کی نگرانی و سرپرستی میں ہو ورنہ فتنہ ہے۔**

جماعت کا امیر اور بیان و تعلیم کرنے والا جاہل ہو اور کچھ کا کچھ بولتا ہو تو ایسی تبلیغ سے بجائے فائدہ کے نقصان ہی نقصان ہے۔ آج کی تبلیغ میں تبلیغ کا ڈھانچہ رہ گیا ہے۔ روح نکل چکی ہے اس لئے کہ ہر جگہ تنقیدیں اور شکایتیں سننے میں آتی ہیں۔ اگر اس پر جلد قابو نہ پایا گیا تو اللہ ہی جانے کتنے لوگ گمراہ ہونگے۔

**(تبلیغی جدوجہد جلد 6 صفحہ نمبر 1، جنوری۔ فروری۔ مارچ 2004۔ شمارہ نمبر 1)**

## شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند حضرت مولانا مفتی سعید احمد پالن پوری صاحب (دامت برکاتہم) پانی سر سے گذر گیا ہے تو قضیہ عوام کے سامنے رکھنا ضروری ہے۔

تبلیغی جماعت کے غلو سے متعلق لکھتے ہیں "اپنوں کی غلطی اپنے بتائیں: یہ اس سے بہتر ہے کہ پرائے پکڑیں۔ (غلو فی الدین صفحہ نمبر 19) حضرت مفتی صاحب (دامت برکاتہم) آگے لکھتے ہیں: یہاں ایک سوال ہے کہ جماعت کا غلو جماعت کے بڑوں کو سمجھانا چاہئے، اس کو پبلک کے سامنے نہیں رکھنا چاہئے۔اس کا جواب یہ ہے کہ پانی سر سے گذر گیا ہے اب جماعت کے عوام وخواص " أنا أنا ولا غیری " کے زعم میں مبتلا ہو گئے ہیں، پس جب بات خواص تک محدود نہیں رہی تو قضیہ عوام کے سامنے رکھنا ضروری ہے۔۔۔۔ (غلو فی الدین صفحہ نمبر **20**)

## شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند حضرت مولانا مفتی سعید احمد پالن پوری صاحب (دامت برکاتہم) کی تبلیغی جماعت کی گمراہی سے متعلق تحقیقی رائے۔

تبلیغی جماعت میں یہ غلط فہمی پیدا ہوگئی ہے کہ ہم ہی دین کا کام کر رہے ہیں اور حضور اکرم ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم والا کام کر رہے ہیں۔ یہ غلط کہتے ہیں، اس غلط کہنے کا نتیجہ کیا ہے؟ اگر انکی اصلاح نہیں ہوئی تو بہت جلد یہ تبلیغ والے مسلمانوں کا ایک فرقہ بن جائیں گے۔ وہ برا دن مجھے نظر آتا ہے، وہ برا دن مجھے نظر آرہا ہے، اگر ان کی ذہنیت صحیح نہیں ہوئی تو بہت جلد یہ تبلیغ والے مسلمانوں کا ایک الگ فرقہ بن جائیں گے۔اور ہمیں اپنے قلم سے لکھنا پڑے گا یہ گمراہ فرقہ ہے۔خطاب بہ علماء۔ بمقام: بنگلور ہندوستان۔ بتاریخ: **16 فروری 2008**

## دارالعلوم دیوبند کی ویب سائٹ پر حضرت مولانا مفتی سعید احمد پالن پوری صاحب کی تحقیقی رائے کے متعلق فتویٰ

3 ستمبر 2016

سوال #68784

میرا سوال یہ ہے کہ کیا مفتی سعید احمد پالن پوری تبلیغ کے خلاف ہیں یا نہیں؟ کیونکہ میرے پاس واٹس اپ پر ان کی

رائے یعنی فتوی آیا ہے کہ تبلیغ الگ فرقے کا روپ لے رہی ہے اگر ایسا ہے تو کیا میں جماعت وتبلیغ کے کام کو کرنا یا اس میں جڑنا چھوڑ دوں؟ اب میں ایک ماہ سے اس بات پر فکر مند ہو گیا ہوں کہ صحیح کیا ہے اور غلط کیا ہے۔ رات کو نیند بھی نہیں آتی، پریشان ہوں، اپنا مقصد سمجھ نہیں آتا آپ ہی بتائیں مجھے ایسا لگتا ہے کہ میں ہلاک نہ ہو جاؤں۔

جواب 68784#

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

مفتی سعید احمد پالن پوری صاحب یا دار العلوم دیوبند کا کوئی عالم تبلیغ کے خلاف نہیں ہے، ہاں کچھ تبلیغ والے اعتدال سے ہٹ کر جو غلو کی باتیں کرتے ہیں، اور بہت سی اُلٹی سیدھی باتیں کرتے ہیں، مثلاً:

(۱) خالص جہاد سے متعلق آیاتِ قرآنی کو تبلیغ پر فٹ کرتے ہیں، جو قرآن میں ایک طرح کی تحریف ہے۔

(۲) مدارس دینیہ بیکار ہیں اس سے کچھ حاصل نہیں ہوتا، علم دین جماعت میں نکلنے سے حاصل ہوتا ہے۔

(۳) علماء نے اب تک کیا کیا؟ انہوں نے کوئی کام نہیں کیا، جو کچھ دین پھیلایا ہے علماء نے نہیں پھیلایا ہے بلکہ تبلیغی جماعت نے پھیلایا ہے۔ علماء نے ۴ / فیصد دین کا کام کیا ہے ۹۶ / فیصد جماعت والوں نے کیا ہے وہ بھی علماء نے اللہ واسطے نہیں کیا بلکہ تنخواہ لے کر کیا ہے۔

(۴) اگر کہیں کوئی عالم قرآن پاک کی تفسیر بیان کرتے ہیں تو اسے روک دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ صرف فضائل اعمال پڑھی جائے گی اور کوئی کتاب نہیں پڑھی جائے گی۔

(۵) تقویٰ اور تزکیہ نفس حاصل کرنے کی کوئی ضرورت نہیں، جماعت میں نکلنے سے سب کچھ حاصل ہو جائے گا۔

(۶) جو عالم سال کا چلہ نہ لگائے اسے امام و مدرس نہیں رکھتے، اور اگر لاعلمی میں رکھ لیا اور بعد میں معلوم ہوا کہ اس نے سال کا چلہ نہیں لگایا ہے تو اسے امامت اور مدرسی سے ہٹا دیتے ہیں، اسے اپنی لڑکی نہیں دیتے۔

(۷) علماء کو حقیر سمجھتے ہیں، ان سے آئے دن بحث کرتے ہیں۔

(۸) جو شخص چلہ نہ لگائے ہوئے ہو اسے دیندار کیا اسے مسلمان بھی نہیں سمجھتے۔

(۹) جو شخص مروجہ نظام الدین والی تبلیغ میں نہ لگے، خواہ وہ کتنا ہی زیادہ دین کا کام کرے اسے دین کا کام نہیں سمجھتے، اس طرح کی بہت سی باتیں ہیں جن کو دیکھ کر مفتی سعید صاحب پالن پوری ہی نہیں بہت سے علماء اور

بزرگان دین کی زبانی ہم نے یہ جملہ سنا ہے کہ یہ تبلیغی جماعت ایک نیا فرقہ بنتی جارہی ہے قرآن وحدیث کے طریقوں کو چھوڑ کر اپنا طریقہ اور نیا دین اختیار کرتی جارہی ہے، یہ سب حالات دیکھ کر پڑھا لکھا دیندار اور سنجیدہ آدمی واقعی فکر مند ہو گیا ہے۔ اور اِس وقت مرکز نظام الدین میں بھی کچھ اسی طرح کے حالات کو دیکھ کر تبلیغ کے ذمہ دار حضرات بھی فکر مند ہی نہیں بلکہ علیحدہ ہو گئے ہیں۔ یہ سب باتیں محض اعتدال سے ہٹنے کی وجہ سے پیدا ہوئیں، آپ جماعت کے کام کو نہ چھوڑیں ضرور کریں، مگر اعتدال سے نہ ہٹیں، حضرت مولانا الیاس صاحب نے جس نہج اور جس اصول پر کام شروع کیا تھا اسی اصول اور اسی نہج پر کام کریں تو ان شاء اللہ کوئی انگلی نہ اٹھائے گا۔

واللہ تعالیٰ اعلم دارالافتاء، دارالعلوم دیوبند

3 ستمبر 2016 daruliftа-deoband.com

**تبلیغی جماعت کے امیر مولانا سعد کاندھلوی کی گمراہ کن دعوتی باتوں پر دارالعلوم دیوبند کے دیگر فتاویٰ، صفحہ نمبر 53 پر دیکھیں۔**

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ جماعت کو لازم پکڑو (یعنی اہل علم)
اللہ تعالیٰ امت محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کبھی بھی گمراہی پر جمع نہیں کریگا۔
(معجم طبرانی کبیر جلد 17 صفحہ نمبر 240)

**کیا فرماتے ہیں علماء دین! اس شخص کے بارے میں جو قرآن بھی پڑھتا ہے اور اسکی مخالفت بھی کرتا ہے۔**

اور محمد رسول اللہ ﷺ کی رسالت کا کلمہ بھی پڑھتا ہے اور آپ ﷺ کے فرمان کی نافرمانی بھی کرتا ہے۔

(1) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔آپ کہہ دیجئے اے کافرو۔۔۔(الکافرون 1)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔کافر کو بھی کافر مت کہو

(2) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔کافر تمہارے کھلے دشمن ہیں۔۔۔۔۔(النساء 101)

اور مخالفت قرآن میں کہتا ہے کہ۔۔۔ہمارا صرف نفس اور شیطان ہی دشمن ہیں۔اور کوئی دشمن نہیں۔

(3) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔کافروں کی دلی خواہش ہے کہ تم اسلحہ اسباب سے غافل ہو جاؤ پھر تم پر حملہ کر دیں گے سب ملکر۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔(انساء 101)

اور مخالفت قرآن میں کہتا ہے کہ۔۔۔اسلحہ اسباب سے کچھ نہیں ہوتا اسکا خیال ہی دل سے نکال دو۔

(4) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔ مارو کافروں کی گردنوں پر۔۔۔۔۔(الانفال 12)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔کافروں کو مارنے سے تو وہ بچارے جہنم میں چلے جائیں گے۔

(5) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔ اگر یہ کافر تم سے لڑیں تو قتل کر ڈالو یہی ہے سزا کافروں کی۔(البقرہ 191)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔اگر یہ کافر تم سے لڑیں تو کلمہ والی گولی سے علاج کرو۔تاکہ وہ بھی جنت میں جائیں تم بھی۔

(6) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔اے نبی۔جہنمیوں (جہنم میں جانے والے کافروں) کے بارے میں آپ سے کچھ باز پرس نہیں ہوگی۔(البقرہ 119)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔ایک ایک کافر جو بھی جہنم میں جائے گا اس کے بارے میں پوری اُمت سے پوچھ ہوگی۔

(7) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔ اے نبی کافروں اور منافقوں سے لڑو اور ان پر سختی کرو۔(التحریم 9)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔ہمارے نبی نے کبھی طاقت استعمال نہیں کی۔

(8) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔محمد (ﷺ) اللہ کے رسول ہیں اور آپ کے ساتھ والے سخت ہیں کافروں

پر۔۔۔(الفتح 28)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔ ہمارے نبی کی محنت سے صحابہ کافروں کیلئے بڑے ہی نرم دل بن گئے تھے۔کہ راتوں کو ان کیلئے ہدایت کی دعائیں مانگتے اور دن کو ان پر محنت کرتے تھے۔

(9) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔ بدلہ لینا تم پر فرض کر دیا ہے۔۔۔۔۔(البقرہ 178)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔ ہمارے نبی بدلہ لینے والے نہیں تھے۔

(10) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔اے نبی آپ لڑیں اللہ کے راستے میں۔۔۔۔۔(النساء 84)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔ ہمارے نبی لڑنے بھڑنے والے نہیں تھے۔

(11) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔ بہت سے نبی لڑے ہیں اللہ کے رستے میں۔۔۔۔۔(ال عمران 146)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔لڑنا بھڑنا نبیوں کا کام نہیں۔

(12) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔لڑو اُن لوگوں سے جو ایمان نہیں لاتے اللہ پر نہ آخرت پر۔(التوبہ 29)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔ ہمارے نبی نے کبھی اقدامی جہاد نہیں کیا۔

## مخالفین قرآن۔۔۔کافروں کے ہمدرد۔۔۔منکرین جہاد۔۔۔قادیانی کے ہم مشن کون؟

## قرآن کے مطابق تبلیغ کرنے والے یا قرآن کی مخالفت میں تبلیغ کرنے والے؟

(13) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔لڑو اب اللہ ان (کافروں) کو تمھارے ہاتھوں سے عذاب دے گا۔

(التوبہ 14)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔اللہ جب چاہے گا کافروں کو اپنی قدرت سے عذاب دے گا ہمیں اُس کے کام میں مداخلت نہیں کرنی۔

(14) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔ اگر (تم جہاد کیلئے) نہیں نکلو گے تو اللہ تمھیں دردناک عذاب دے گا۔۔۔(التوبہ 39)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔اگر ان باتوں کی دعوت کو پھیلانے کیلئے نہیں نکلو گے تو اللہ تمھیں دردناک

عذاب دے گا۔

(15) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔ جب اللہ کی آیتیں ان کے سامنے پڑھی جاتی ہیں تو ان کا ایمان اور بڑھ جاتا ہے۔(الانفال 2)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔ایمان صرف ان باتوں کی دعوت کو پھیلانے سے ہی بڑھتا ہے۔اور کسی چیز سے نہیں بڑھتا(معاذ اللہ یعنی قرآن سے نہیں)

(16) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔لڑنا تم پر فرض کر دیا ہے اور وہ تمھیں ناگوار لگتا ہے ایک چیز جس کو تم ناپسند کرتے ہو اس میں خیر ہے۔۔۔(البقرہ 216)

نوٹ: اللہ تعالیٰ لڑنے والے کام میں خیر بتاتا ہے اور نادان نہ لڑنے میں۔اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے ہم پر لڑنا فرض فرمایا ہے جہاد نہیں فرمایا۔

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔کیا تم نے جہاد کا مطلب لڑنا ہی سمجھ لیا ہے جہاد کا مقصد تو دین کیلئے جدوجہد کرنا ہے اور وہ ہم بڑا جہاد کر رہے ہیں۔

(17) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔حکم ہوا ان لوگوں کو لڑنے کا جن سے کافر لڑتے ہیں۔۔(الحج 39)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔جب تک ہمارے بڑے اجازت نہیں دیں گے ہم نہیں لڑیں گے۔

(18) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔اے ایمان والو حکم مانو اللہ کا اور اس کے رسول کا تاکہ تم کامیاب ہو جاؤ۔۔۔(ال عمران 32)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔جتنا دین کو بہتر ہمارے بڑے سمجھتے ہیں اتنا کوئی نہیں سمجھتا جیسا وہ کہیں گے ہم وہی کریں گے۔

(19) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔ برابر نہیں بیٹھنے والے اور لڑنے والے اللہ نے بلند کیا درجہ اور اجر عظیم اُن مجاہدین کا جو لڑتے ہیں اللہ کے رستے میں۔۔۔۔۔۔(النساء 95)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔ یہ ہے سب سے اُونچا اور سب سے اعلیٰ دین کی محنت کا کام جو ہم کر رہے ہیں اس میں ثواب سمندر کی طرح ملتا ہے اور اس کے مقابلے میں دین کے تمام کاموں کو جمع کریں جہاد کو بھی شامل

کر کے تو اُن میں ثواب قطرے کی طرح ملتا ہے۔

نوٹ: کیا بہترین امت کا لقب ہمیں قرآن کریم نے مسلمانوں کو نمازی بنا کر ذکر کرتے ہوئے قرآنی احکامات کیخلاف پروپیگنڈہ پھیلانے والی دعوت کے کام پر دیا ہے۔

(20) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔جنہوں نے روکا دوسروں کو اللہ کے رستے سے اُن کے اعمال تباہ ہو گئے۔ (محمد 1)

اللہ محبت کرتا ہے ان سے جو لڑتے ہیں اللہ کے رستے میں۔۔۔(الصّف 4)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔اللہ 70 مرتبہ پہلے رحمت کی نظر سے جسے دیکھتا ہے اُسے ان باتوں کی دعوت کو پھیلانے کیلئے قبول کرتا ہے۔

(نوٹ: کیا اللہ تعالیٰ قرآنی احکامات کے خلاف تبلیغ کرنے والوں کو پہلے ستر مرتبہ رحمت کی نظر سے دیکھتا ہے پھر قبول کرتا ہے۔معاذ اللہ)

(21) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔وہی تو ہے (اللہ) جس نے بھیجا رسول دین حق کے ساتھ سچا دین دے کر تا کہ غالب کرے اس کو تمام دینوں پر خواہ مشرکوں کو بُرا کیوں نہ لگے۔۔۔(التوبہ 33)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔اللہ نے نبی کو دنیا میں صرف اور صرف دعوت والا کام دے کر ہی بھیجا ہے۔اور کسی مقصد کیلئے نہیں بھیجا۔(یعنی غلبہ اسلام کیلئے نہیں بھیجا، معاذ اللہ، مخالفت قرآن کس انداز میں)

(22) قرآن میں پڑھتا ہے کہ۔۔۔لڑو اُن سے یہاں تک کہ باقی نہ رہے کوئی فتنہ اور دین ہو جائے سارا ایک اللہ کا۔۔(البقرہ 193)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔لڑنے سے تو فتنے پیدا ہوتے ہیں دین تو دنیا میں صرف اسی دعوت کی محنت سے ہی آئے گا جو ہم کر رہے ہیں اور کسی محنت سے نہیں۔۔۔(معاذ اللہ)

(23) قرآن میں پڑھتا ہے کہ، بلاشبہ اللہ نے خریدا ہے مسلمانوں کی جان اور مال کو اس قیمت پر کہ ان کیلئے جنت ہے۔وہ لڑتے ہیں اللہ کے رستے میں قتل کرتے ہیں اور قتل کئے جاتے ہیں اسپر وعدہ ہے۔(التوبہ 111)

اور قرآن کی مخالفت میں کہتا ہے کہ۔۔۔اللہ نے ہماری جان و مال کو صرف ان باتوں کی دعوت کو پھیلانے کیلئے

ہی خریدا ہے اور کسی کام کیلئے نہیں خریدا۔ (یعنی لڑنے کیلئے نہیں خریدا) معاذ اللہ

قرآنی فتویٰ :اس سے بڑا ظالم کون ہوگا جو جھوٹ باندھے اللہ پر سن لو ظالموں پر اللہ کی لعنت ہے جو روکتے ہیں دوسروں کو اللہ کے رستے سے۔۔۔۔۔۔۔۔۔ (ہود 19-18)

سچے تبلیغی کون؟ قرآن وسنت کے مطابق تبلیغ کرنے والے علماء دین یا قرآن وسنت کے خلاف تبلیغ کرنے والے بے دین؟

قرآنی فتویٰ: جو لوگ چھپاتے ہیں اس کو جس کو نازل کیا ہے ہم نے ان پر لعنت کرتا ہے اللہ اور لعنت کرتے ہیں ان پر لعنت کرنے والے۔۔۔۔۔۔ (البقرہ 159)

القرآن: یہی لوگ ہیں کہ لعنت کی اللہ نے ان پر اور کر دیا ان کو بہرہ اور اندھی کر دیں ان کی آنکھیں۔ کیا دھیان نہیں کرتے قرآن میں یا ان کے دلوں پر تالے لگ چکے ہیں۔۔۔۔۔۔ (محمد 24)

باغباں جب چور ہو پھر کون رکھوالی کرے باغ ویراں کیوں نہ ہو مالی جو پامالی کرے

القرآن :ہم نے اس قرآن کو نازل کیا ہے اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔۔۔۔۔۔۔ (الحجر 9)

وارث الانبیاء علماء حق کے سمجھانے کے باوجود خلاف شریعت باتوں کی تبلیغ کرنے والے چھوٹوں اور بڑوں کا انجام (القرآن) قیامت کے دن سب لوگ اللہ کے سامنے کھڑے ہوں گے اور ضعیف (چھوٹے اپنے بڑوں سے) متکبرین سے کہیں گے کہ ہم تو تمھارے تابع تھے (کہ دین کی جو راہ تم نے دکھائی ہم اُسی پر چلے) کیا تم اللہ کا عذاب ہم پر سے کچھ ہٹا سکتے ہو تو وہ کہیں گے کہ اگر اللہ ہمیں ہدایت کرتا تو ہم تمھیں بھی ہدایت کرتے اب ہم گھبرائیں یا صبر کریں ہمارے حق میں برابر ہے۔ کوئی جگہ ہماری رہائی کیلئے نہیں ہے۔۔ (ابراہیم 21)

القرآن: کیا ان کو معلوم نہیں کہ جو اللہ اور اس کے رسول کا مقابلہ کرتا ہے اس کیلئے جہنم کی آگ تیار ہے۔۔۔۔ (التوبہ 63)

**کیا فرماتے ہیں علماء دین** اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مقابلہ کرنے والے اس شخص اور اسکی حمایت کرنے والے ان لوگوں کے بارے میں جو یہ کہتے ہیں کہ اس شخص پر خیر کا غلبہ ہے۔ اس شخص کی خلاف شریعت باتیں آپ اس ویب سائٹ پر بھی سن سکتے ہیں۔ **www.difaetabligh.wordpress.com**

## مناظر اسلام حضرت مولانا الیاس گھمن صاحب فرماتے ہیں۔

**العیاذ باللہ کس قدر کفریہ کلمات زبانوں سے بکے جارہے ہیں اور سادہ لوح لوگوں کو زہر کی گولیوں پر چینی لگا کر کھلائی جارہی ہے۔ اور ایمان کی محنت کی آڑ میں کفر کو مضبوط کیا جارہا ہے اور دلوں میں نفاق کا بیج بویا جارہا ہے۔**

حضرت مولانا الیاس گھمن صاحب فرماتے ہیں کہ میں ایک مرتبہ کینیا کے شہر نیروبی میں ۔۔۔تبلیغی جماعت کی نصرت کیلئے گیا۔۔۔تو انھوں نے بجائے میری حوصلہ افزائی کے الٹا میری سرزنش شروع کردی اور طرح طرح کے اعتراضات اور شبہات سے میری مہمان نوازی کی اور کہا کہ مولانا یہ کیسا جہاد ہے۔۔۔۔کہ امریکہ سے کشمیر کی بھیک مانگ رہے ہیں؟۔۔۔۔۔۔۔۔(**جہاد فی سبیل اللہ اور اعتراضات کا علمی جائزہ، صفحہ نمبر 219**)

دوسری جگہ اسی کتاب کے صفحہ نمبر 180 پر لکھا ہے کہ لڑنا بھڑنا اور کافروں کو قتل کرنے سے کچھ نہیں ہوتا بلکہ سب کچھ اعمال کے ٹھیک ہونے سے ہوتا ہے۔۔۔اس لئے بس اعمال کی فکر کرو یہ لڑنا بھڑنا کافروں کو قتل کرنا چھوڑ دو بوسنیا، چیچنیا، فلسطین اور کشمیر میں اللہ کا عذاب آرہا ہے۔ کیونکہ انھوں نے اچھے اعمال چھوڑ دیئے تھے جب ہمارے اعمال درست ہوجائیں گے۔تو ہمیں خود بخود حکومت بھی ملے گی اور عزت بھی؟

جواب: العیاذ باللہ کس قدر کفریہ کلمات زبانوں سے بکے جارہے ہیں اور سادہ لوح لوگوں کو زھر کی گولیوں پر چینی لگا کر کھلائی جارہی ہے۔ اور ایمان کی محنت کی آڑ میں کفر کو مضبوط کیا جارہا ہے اور دلوں میں نفاق کا بیج بویا جارہا ہے۔

نوٹ: اسطرح کے سینکڑوں اعتراضات اور انکے تاریخی جوابات سے یہ کتاب بھری ہوئی ہے ۔۔۔۔ضرور مطالعہ فرمائیں۔

## جناب طارق (رکن شوریٰ تبلیغی مرکز مدنی مسجد مانسہرہ)

شب جمعہ کے بیان میں کہتا ہے اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں کہاں کہا ہے کافروں کو مارنے کا۔ ایسے ہی مارو، مارو، مارو، کافروں کو لگا رکھا ہے۔ بتاؤ کہاں کہا ہے، کافروں کو مارنے کا۔

(مجمع سے سوال کیا) تمام مجمع نے زور سے کہا نہیں کہا۔نوٹ فرمائیں۔تمام شب جمعہ کے مجمع کو کافروں کو مارنے

والے قرآنی احکامات کا منکر بنادیا

القرآن : اے نبی آپ لڑیں اللہ کے راستے میں ..... بہت سے نبی لڑے ہیں اللہ کے راستے میں ..... مارو کافروں کی گردنوں پر اور جوڑ جوڑ پر ..... اتنا مارو کہ ان کی آنے والی نسلیں بھی یاد رکھیں ,,, اب تمھارے ہاتھوں سے (کافروں کو) عذاب دونگا۔کیا کافروں کو مارنے والے یہ قرآنی احکامات ان کافروں کے ہمدردوں کو نظر نہیں آتے۔

شب جمعہ کا یہ اجتماع اہل تبلیغ کے ہاں مقدس مذہبی اجتماع اور عظیم الشان عمل ثواب ہے اور بہ نیت تقرب اور ثواب کے کسی بھی عبادت کے لیے شب جمعہ کی تخصیص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی جانب سے ممنوع ہے۔قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم **لاتختصو ليلة الجمعة بقيام من بين الليالى۔**

**(رواہ مسلم بحوالہ مشکوۃ شریف ج ۱، ص ۱۷۹)۔**

"ترجمہ۔مت خاص کرو شب جمعہ کو کسی عبادت کے لیے اور راتوں میں سے۔"

قیام کا لفظ اصطلاح شریعت میں نوافل کے لیے استعمال ہوتا ہے تو نوافل میں عبارۃ النص ہے اور باقی مشاغل دین کے لیے دلالۃ النص ہے۔ ۱۲

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے جمعہ کے فضائل سنائے۔جس کیلئے صحابہ صبح سویرے تیاری کر کے دیہاتوں سے شہروں کی طرف جمعہ میں شرکت کیلئے تشریف لایا کرتے تھے۔اور آج شب جمعہ لگانے والے صبح سویرے شہروں سے دیہاتوں کی طرف بھاگ جاتے ہیں جہاں جمعہ نہیں ہوتا۔اور پھر یہ ظہر کی نماز پڑھ کر کہتے ہیں کہ آج ہم نے انچاس کروڑ والی نماز پڑھی ہے۔یہ ہے شب جمعہ کا نقصان۔**مزید تفصیلات، شاہراہ تبلیغ، صفحہ نمبر 12**

## حضرت شیخ الحدیث والتفسیر مولانا الطاف الرحمن صاحب کی تحقیقی رائے۔

## ماشاءاللہ جہاد کے خلاف کھلی محاذ آرائی شروع ہوئی اور اب اجتماعات میں بھی۔

جہاد کے خلاف کھلی محاذ آرائی اور قرآن وحدیث میں تحریفات کی جرات، ایک طویل عرصے تک تو جہاد سے لاتعلقی برتنے پر اکتفا کیا جاتا رہا لیکن اب ماشاءاللہ جہاد کے خلاف کھلی محاذ آرائی شروع ہوئی اور تبلیغ کے بڑ

ے بڑے صوبائی اور ملکی اجتماعات میں جہادیوں پر طنز وتعریض کے تیر اور گولیاں برسائی جارہی ہیں۔

**بحوالہ: موجودہ تبلیغی جماعت حق صریح سے انحراف کی راہوں پر، ص:25**

## تبلیغی جماعت کے اکابر واصاغر کو چاہیئے کہ وہ دین اسلام کو تختۂ مشق نہ بنائیں۔

## {العالم النبیل والفاضل الجلیل مولانا فضل محمد یوسف زئی دام مجدہ}

**استاذ الحدیث جامعہ اسلامیہ بنوری ٹاؤن کراچی**

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

**الحمد للہ وحدہ والصلوۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ**

امابعد تبلیغی جماعت کے اکابر واصاغر کو چاہیئے کہ وہ اپنے بیانات کے ذریعہ سے دین اسلام کو تختۂ مشق نہ بنائیں اور نہ اس دین مقدس کو لاوارث سمجھیں، کیونکہ اس دین کی حفاظت کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک غیبی مضبوط نظام موجود ہے تاریخ گواہ ہے کہ دین اسلام کے اس مبارک نظام کے مقابلے میں بڑے بڑے فتنے کھڑے ہوئے مگر اس حفاظتی مضبوط غیبی نظام کے سامنے وہ فتنے قصۂ پارینہ ہوکر رہ گئے لہٰذا ہر مسلمان پر لازم ہے خواہ وہ عالم ہو یا غیر عالم ہو کہ وہ دین اسلام کی خدمت قرآن وحدیث کے ارشادات کے مطابق اور سلف صالحین کے نقش قدم کی روشنی میں کرے تاکہ دنیا وآخرت میں اللہ تعالیٰ کے اس مضبوط غیبی نظام کے غیظ وغضب سے بچ سکے اور ترقی کے بعد زوال کا شکار نہ ہوجائے۔

"وما ارید الا الاصلاح وما علینا الا البلاغ"

**فضل محمد غفرلہ یوسف زئی**۔۔۔استاذ جامعۃ العلوم الاسلامیہ، بنوری ٹاؤن، کراچی۔۔۔۔ ۲۳ ربیع الثانی۔ ۱۴۳۰ھ مطابق ۲۰ اپریل ۲۰۰۹ء۔۔۔۔کلمہ حق، صفحہ نمبر 21

## حضرت امام مالکؒ فرماتے ہیں۔

سنت کشتی نوح کی طرح ہے۔ ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔(تاریخ دمشق لابن عساکر جلد 14 صفحہ نمبر 9)

**مولانا الیاسؒ فرماتے ہیں۔**

یہ طریقہ تبلیغ کشتی نوح کی طرح ہے۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔(مکتوبات صفحہ نمبر 37)

سنت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقابلے میں بنائی گئی کشتی کا انجام ۔۔۔منکرین جہاد قادیانی، کشتی میں گھس گئے ہیں۔

**مولانا الیاس صاحبؒ نے اپنی زندگی میں فرمایا کہ کچھ قادیانی میرے کام میں لپٹ پڑے ہیں۔**

(الکلام البلیغ فی احکام التبلیغ صفحہ نمبر 419)

## مشن قادیانی امت مسلمہ کو درس قرآن، علماءِ کرام اور جہاد بالسیف سے روکنا تھا۔

غلام احمد قادیانی نے اپنے آقا ایک کافر انگریز کو اپنی فرمانبرداری کا ثبوت دیتے ہوئے خط لکھا۔ کہ میں نے مسلمانوں کو جہاد بالسیف سے روکنے کے لئے قرآن وحدیث میں تاویلیں کر کر کے اتنا لکھا اور اسے دنیا میں پھیلایا ہے کہ اگر ان کتابوں، رسالوں اور اشعار کو جمع کیا جائے تو 50 الماریاں بھری جاسکتی ہیں۔

(تریاق القلوب صفحہ نمبر 25)

نوٹ: آج کس طرح قادیانی کی کتابیں مسلمانوں کو شربت کی طرح گھول کر پلا دی گئی ہیں۔ کہ دنیا بھر میں کہیں کوئی مسلمان جہاد کی بات کرے۔ تو جواب میں کتابیں بولنے لگتی ہیں۔ آج قادیانیوں والا کام کون کر رہا ہے؟

**حضرت مولانا عبدالحفیظ صاحب (دامت برکاتہم) کی تحقیقی رائے۔**

**خدارا امت مسلمہ کے حال پر رحم کھائیں اور ان کو غیر اعلانیہ قادیانی نہ بنائیں کہ یہ دنیا میں تو اپنے آپ** کو مسلمان سمجھیں اور قیامت کے دن کافروں کے ایجنٹ ۔۔۔منکر جہاد ۔۔۔مرزا غلام احمد قادیانی ملعون کی صف میں کھڑے ہوں۔ (شاہراہ تبلیغ، صفحہ نمبر 196)

**حضرت مولانا انور شاہ کشمیری نوّر اللہ مرقدہ منکرینِ جہاد قادیانیوں کے بارے میں کیا فرما گئے۔**

تاریخ اسلام کا جس قدر میں نے مطالعہ کیا ہے۔ اسلام میں 1400 سال کے اندر جس قدر فتنے پیدا ہوئے ہیں قادیانی فتنہ سے بڑا سنگین کوئی بھی پیدا نہیں ہوا۔ جو کوئی اس فتنہ کی سرکوبی کے لئے اپنے آپ کو لگائے گا۔ اس کی

جنت کا میں ضامن ہوں۔(چراغ ہدایت 53)

## قادیانی کا پیغام مریدوں کے نام

اب چھوڑ دو جہاد کا اے دوستو خیال ۔۔۔۔۔ کہ دیں میں حرام ہے یہ جنگ اور قتال
اب آگیا مسیح جو دیں کا امام ہے ۔۔۔۔۔۔۔ دیں کی تمام جنگوں کا اب اختتام ہے
اب آسماں سے نور خدا کا نزول ہے ۔۔۔۔۔۔۔ اسلئے جنگ اور جہاد کا فتویٰ فضول ہے
دشمن ہے وہ خدا کا جو کرتا ہے اب جہاد۔۔۔۔۔۔ منکر ہے وہ نبی کا جو رکھتا ہے یہ اعتقاد
(ضمیمہ تحفہ گولڑویہ صفحہ نمبر 39)

## اکابر تبلیغی جماعت مولانا سعید احمد خان صاحب کے خط پر مفتی تقی عثمانی صاحب (دامت برکاتہم) کا تحقیقی تبصرہ۔

لیکن اب جماعت کے ایک سرکردہ اور مقتدر بزرگ جن کا میں بہت احترام کرتا ہوں ان کا خط پڑھنے کا اتفاق ہوا جو انہوں نے ایک صاحب کے نام لکھا تھا جن کے نام وہ خط تھا انہوں نے وہ خط مجھے بھیج دیا۔اس خط کے اندر تحریر کا سارا رُخ اس طرح ہے کہ گویا اس وقت جہاد کی طرف توجہ کرنا یا جہاد کی بات کرنا جہاد کے بارے میں سوچنا یا جہاد کے بارے میں کوئی اقدام کرنا کسی بھی طرح درست نہیں، بلکہ جہاد تو اصل میں دعوت کے لئے ہے۔اگر دعوت کی آزادی ہو تو اس صورت میں نہ صرف یہ کہ جہاد کی ضرورت نہیں بلکہ وہ مضر ہے۔ساتھ میں یہ بھی لکھا کہ ابھی یہ بات لوگوں کی سمجھ میں نہیں آرہی ہے لیکن رفتہ رفتہ علماء کی سمجھ میں بھی آجائے گی۔اس خط میں معلوم ہوتا ہے کہ جو باتیں تبلیغی جماعت کے حضرات کی طرف منسوب کرکے نقل کی گئی ہیں وہ اتنی بے بنیاد نہیں ہیں بلکہ یہ فکر رفتہ رفتہ ہے۔یہ بات ایسی نہیں ہے کہ اس پر خاموش رہا جائے، چنانچہ اس سلسلے میں پھر ہم نے جماعت کے ان حضرات سے زبانی گزارش بھی کی۔جن سے ہمارے رابطے ہیں لیکن اور بڑوں تک یہ بات پہنچانے کا اہتمام کیا کہ یہ بات جو پیدا ہو رہی ہے یہ بڑی خطرناک ہے۔خط میرے پاس موجود ہے اگر کوئی پڑھنا چاہے تو پڑھ لے۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔(تقریر ترمذی، جلد دوم، صفحہ نمبر 210)

# جہاد کے خلاف تبلیغی جماعت کے گمراہ کن نظریات کا خلاصہ

# اکابر تبلیغی جماعت مولانا سعید احمد خان صاحب کے خط کی صورت میں۔

حضرت مولانا سعید احمد خان صاحب کے افکار۔۔۔ان کے اپنے ایک خط میں۔۔۔۔ہمیں جو خط موصول ہوا اس کا متن حسب ذیل ہے۔خط کے بعد ایک علمی جوابِ خط بھی ہے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

مکرم ومحترم جناب بھائی اسماعیل بھامجی صاحب

**السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ**

آپ کا خط ملا جبکہ میں بنگلہ دیش سفر میں جا رہا تھا اسلئے جواب میں تاخیر ہوئی اب کچھ وقت نکال کر جواب لکھ رہا ہوں آپ نے یہ لکھا کہ یہاں کچھ علماء نے جہاد کی تحریک اٹھائی ہے یہ تحریک دوسو سال سے مختلف زمانوں میں اٹھتی رہی اور کچھ عرصہ کے بعد ختم ہو جاتی تھی قرآن کو سمجھنے میں بہت غلطی ہوتی رہی اور جہاد کا لفظ مختلف معنی میں استعمال ہوا۔دعوت کے معنی میں بھی اور قتال کے معنی میں بھی جو آیات جہاد کے لفظ سے مکہ مکرمہ میں اتریں وہ سب دعوت کے معنی میں ہیں۔

جیسے وجاهدهم به جهاداً کبیراً دوسری آیات والذین جاهدوا فینا الخ۔۔۔اور جو آیات مدینہ منورہ میں اتریں معنی میں وہ دونوں معنی میں آئی ہیں۔

دعوت میں اور قتال میں جیسے یا ایها النبی جاهد الکفار والمنافقین واغلظ علیهم اس میں تو منافقین کے ساتھ قتال نہیں کیا آنحضرت ﷺ نے ان کے ساتھ سختی نہیں کی بلکہ نرمی سے کام لیا ایسے ہی نوح علیہ السلام سے لیکر عیسیٰ علیہ السلام تک جن انبیاء علیہم السلام کا اللہ تعالیٰ نے نام لیکر ذکر فرمایا ان میں سے کسی نے بھی قتال نہیں کیا او جنہوں نے قتال کیا انکے نام ذکر نہیں یا نبی بننے سے پہلے قتال کیا حضور پاک ﷺ نے مکہ مکرمہ میں قتال نہیں کیا تیرہ سال تک صرف دعوت دی۔یہ چیزیں غور کرنے کی ہیں انبیاء علیہم السلام کو دعوت کی نسبت سے بھیجتے تھے تاکہ وہ انکو جہنم سے بچا کر جنت کی طرف لائیں اور ظلمت سے نور کی طرف لائیں۔

کسی نبی کو اس لئے نہیں بھیجا کہ جنت کی طرف سے جہنم کی طرف لائے۔ کافر جب قتل ہوگا تو جہنم میں جائے گا۔ یہ نبی کا مقصد نہیں بلکہ نبی کا مقصد تو اسکو جہنم سے بچانا تھا۔ جیسے ایک حدیث میں بھی اسکا اشارہ ہے قتال جب واجب ہوا کہ جب کافروں نے اسلام کے پھیلنے میں رکاوٹ ڈال دی۔ جزیہ اس لئے واجب ہوا کہ اگر تم اسلام نہیں لاتے تو جزیہ دیکر ہماری ماتحتی میں رہو۔ لیکن جب جزیہ دینے پر تیار نہ ہوئے۔ نہ اسلام لانے پر تیار ہوئے، تب قتال واجب ہوتا ہے جیسے ڈاکٹر فاسد عضو کو جب کاٹتا ہے جب اسکے اچھا ہونے کی امید نہ ہو۔ اسکے دوسرے اعضاء کو حفاظت کی امید ہوتی اس لئے ہے کہ علماء نے قتال کو **حسن لغیرہ** کہا ہے **حسن لذاتہ** نہیں۔ حسن لذاتہ دعوت ہی ہے۔ اسلام جو پھیلتا ہے دعوت سے پھیلتا ہے دوسرے جب تک جہاد مجاہدین میں صفات نہ آئیں تو اس وقت تک وہ محفوظ من اللہ نہیں ہوں گے۔ اس لئے جہاں بھی جہاد کی آوازیں لگی ہیں وہاں شکست کھائی۔ کامیاب نہیں ہوئے۔ **قتال الی یوم القیامۃ** ہے مگر وقت اور ضرورت کے اعتبار سے جب اس کی ضرورت پیش آجاتی ہے۔

یمن بغیر قتال کے صرف دعوت سے اسلام میں آیا۔ طائف قتال کے وقت اسلام میں نہیں آیا بلکہ مسلمان فتح کرنے سے عاجز آگئے تھے۔ اور ان کو بغیر فتح کے مدینہ واپس جانا پڑا دعوت چلتی رہی یہاں تک کہ اہل طائف بھی اسلام میں داخل ہوئے۔ اس مسئلہ کو **البدایۃ و النہایۃ** والوں نے، ابن القیم نے زاد المعاد میں کچھ بیان کیا ہے۔ دیوبند کے مفتی محمود الحسن صاحبؒ نے فتاویٰ محمودیہ میں اسکو بڑے بسط کے ساتھ لکھا ہے اور تبلیغ والوں پر لوگوں کے جو اعتراضات تھے انکو نقل کر کے جوابات دئے ہیں ان میں ایک اعتراض یہ بھی ہے کہ دعوت والے جہاد والی آیات کو اپنے اوپر چسپاں کرتے ہیں اور انکا بالیقین جواب دیا او امام بخاریؒ نے جہاد کے لفظ کو بہت ہی عموم دیا کہ ماں باپ کی خدمت بھی جہاد ہے اور مسجد کی طرف چلنا بھی جہاد ہے صرف یہ اپنے دوستوں کے اطمینان کیلئے لکھا گیا اور علماء کرام سے کچھ تعرض نہ کریں اور انکا اکرام کرتے رہیں اور دعاء مانگتے رہیں ان شاء اللہ کچھ عرصہ میں انکی سمجھ میں آجائے گا اور انشراح ہوجائے گا۔

فقط والسلام

بندہ: سعید احمد المدنی۔۔۔۔9 ستمبر 1993 کاکریل مسجد ڈھاکہ بنگلہ دیش

## دنیا بھر میں جہاد کے خلاف پھیلائے گئے تبلیغی جماعت کے نظریات، مولانا سعید احمد خان صاحب کے خط کا جواب۔ مولانا عبد القدوسؒ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

مکرم ومحترم مولانا سعید احمد خان صاحب مدظلہ۔

**السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!**

اتفاقاً مجھے آپ کے خط پڑھنے کی نوبت آ گئی۔ جس سے بہت صدمہ ہوا۔ آپ نے جناب بھائی اسماعیل بھامجی کو لکھا کہ جہاد کے متعلق چونکہ میں بھی مسلکاً دیوبندی ہوں اور اکابر کا معتقد ہوں لہٰذا امید ہے کہ آپ تھوڑی دیر غور فکر فرمائینگے۔ آپ نے خط میں تحریر فرمایا ہے کہ یہ تحریکیں جہاد کی اٹھتی رہی اور ختم ہوجاتی لیکن شاید قابل غور بات یہ ہے کہ ولی اللہ خاندان سے لیکر شیخ الہند تک جو بھی جہاد کی تحریکیں اٹھی انہی کی محنت اور قربانی سے ہم یہاں پہنچے ورنہ انگریز کے تو ہم غلام ہوتے۔ خیر یہ تو چھوٹی بات تھی جہاد کا لفظ بیشک مختلف معنی میں استعمال ہوا جس طرح کہ صلوٰۃ کا لفظ مختلف معنی میں استعمال ہوا۔ لیکن اسکا مفہوم لینا کہ اس معنی سے فرضیت جہاد ادا ہوجائی گی سراسر غلط ہے جس طرح کہ صلوٰۃ کے لفظ کی عمومیت سے درود شریف کا معنی لینا اور اسکو نماز کی فرضیت کیلئے کا معنیٰ سمجھنا غلط ہے۔ یہ بات کہ جو بھی آیات مکہ میں اتریں وہ سب دعوت کے معنی میں ہیں۔ اس میں نظر ہے کہ

**و جاھدوا فی اللہ حق جھادہ** کی تفسیر میں حضرت مفتی شفیع صاحبؒ نے معارف القرآن میں لکھا ہے ہ ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ اس سے مراد ملامت کرنے والے کی پرواہ نہ کرنا اور جہاد (بالسیف) کرنا۔ آپ نے یہ آیت **یاایھاالنبی جاھد الکفار والمنافقین واغلظ علیھم** تحریر فرما کر تشریح میں لکھا ہے کہ منافقین کے ساتھ قتال نہیں کیا ہم نے کب آپ سے کہا ہے کہ منافقین کے ساتھ قتال کرو بلکہ ہمارا مطالبہ تو یہ ہے کہ کفار سے لڑیں جس پر **یاایھاالنبی جاھد الکفار** دلالت کرتی ہے۔ لیکن افسوس یہ ہے کہ آپ نے کفار کے ساتھ جہاد کے تذکرہ کو محذوف کر دیا اور منافقین کی بحث چھیڑ دی۔ پھر آپ قرآن کی آیت **واغلظ علیھم** (ان پر سختی کیجئے) تحریر فرما کر تشریح کرتے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کے ساتھ نرمی کا معاملہ کیا۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

قرآن کی مخالفت کرتے۔

**جاھد المنافقین** سے دعوت مراد لینا سراسر غلط ہے چونکہ **جاھد المنافقین** کی تفسیر میں حضرت تھانویؒ فرماتے ہیں بیان القرآن میں کہ باللسان جہاد کیجئے اور آگے فرماتے ہیں ایسی ہی سختی کے وہ لائق ہیں اسی طرح جلالین میں ہے والمنافقین باللسان لیکن افسوس! کہ اگر چہ منافقین کے ساتھ جہاد باللسان کرتے ہم نے تو کافروں سے بھی جہاد باللسان چھوڑا ہوا ہے بلکہ چاہتے ہیں کہ ان پر نرمی کریں لیکن یاد رکھنا کہ صحابہ کی صفت **اشداء علی الکفار رحماء بینھم** تھی۔

آپ کا یہ لکھنا کہ نوح علیہ السلام سے عیسیٰ علیہ السلام تک کسی نبی کے بارے میں اللہ نے نام لیکر ذکر نہیں فرمایا کہ قتال کیا ہے یہ کوئی مستدل نہیں اسلئے کہ اللہ نے قرآن میں فرمادیا **وکای من نبی قاتل معہ ربیون کثیرا** کتنے ہی انبیاء جنکے ساتھ اللہ والوں نے مل کر قتال کرنا میدان جنگ میں کافی اور صحیح دلیل ہے (**فقاتل فی سبیل اللہ**) **الایہ** کہ آپ اور انبیاء کے اقتداء کے قائل ہو۔اور آپ ﷺ نے تیرہ سال تک دعوت دی پھر اسکے بعد تو دس سال تک جہاد کیا اور کروایا اور مکہ میں جو عفو کا حکم تھا وہ منسوخ ہو گیا جس طرح کہ **تکملہ فتح الملھم جلد 3 ص 138** اور **کنز الدقائق** کے حاشیہ پر اور بھی کئی کتابوں میں مذکور ہے جس کی وقت اجازت نہیں دیتا بہر حال بلا اختلاف کہ یہ منسوخ ہیں۔تو کیا آپ بیت المقدس کی طرف نماز پڑھتے رہیں گے کہ سابق انبیاء نے بھی پڑھی اور مکہ میں نبی کریم ﷺ نے بھی پڑھی یہ تو بے اصل و بے بنیاد بات ہے۔ بیشک انبیاء کا مقصد ہدایت دینی ہوتی ہے لیکن صرف یہ ہی مقصد تو نہیں ہوتا بلکہ مقاصد میں سے من جملہ ایک مقصد یہ ہے اور اسکے علاوہ مقاصد میں سے مسلمانوں کی حفاظت دلوانا خلافت کا قیام ظالموں کا مٹانا علم سکھانا **وانما بعثت معلماً** (ابن ماجہ) عدل قائم کرنا بھی ہے۔قرآن میں **قاتلوا ھم یعذبھم اللہ بایدیکم** کہ اللہ ہم کو ذریعہ بنا رہا ہے جو کہ شرافت ہے اور یہ جملہ جب کافر قتل ہوگا تو جہنم میں جائے گا۔ یہ بہت سخت اور بہت خطرہ والا جملہ ہے یہ فعل تو آپ ﷺ نے بھی کیا۔جس طرح احادیث صحیحہ سے ثابت ہے کہ آپ ﷺ نے ابی بن خلف کو مارا تھا جس سے وہ قتل ہوا اور اسی طرح بدر میں صنادید قریش کو مروایا تھا تو کیا نعوذ باللہ انکو دوزخ میں بھیجا اور اسی کی تو صراحت ہے مفسرین نے اسکو فوائد قتال میں سے گنوایا ہے تو کیا یہ من جملہ نبی ﷺ کے مامورات میں سے نہیں ہے اور شریعت کے

سامنے عقل کو استعمال کر کے اپنے موقف کو ثابت کرنا نہایت غلط اور بسا اوقات مفضی الی الکفر ہے۔
آپ کا کہنا کہ قتال تب ہوا جب کافروں نے دعوت میں رکاوٹ ڈالی۔ حضرت آپ تو یہاں پر اقدامی جہاد کی بات کر رہے ہیں، جبکہ اس زمانے میں ہم دفاعی حالت میں ہیں تو کیا مسلمانوں کی حفاظت کیلئے جہاد فرض نہیں کیا قصاصاً جہاد فرض نہیں؟ اگر جواب نفی میں ہے تو پھر قرآن سے لیکر واقعات صحابہ اور کتب سابقہ میں غلط لکھے ہوئے ہیں۔ ملاحظہ ہو کہ اگر دشمن حملہ کر دے تو مسلمانوں پر فرض ہے کہ دشمن کو ہٹائے۔ احکام القرآن: ص 440 جلد 3 ابوبکر بن جصاص نے اس پر اتفاق کیا۔ اللہ نے قرآن میں فرمایا و قاتلوا المشرکین کافة کمایقاتلونکم کافة و قاتلوا فی سبیل الذین یقاتلونکم و لاتعتدوا اسی مسئلہ کو قرطبی نے جلد 8 ص 151 میں ذکر کیا۔ معارف القرآن میں جلد 1 صفحہ 403 میں مفتی شفیع صاحب نے ذکر کیا بار بار۔ نووی نے شرح مسلم میں ص 130 میں اور صاحب فتح القدیر نے لکھا ہے اگر ایک قیدی بھی ہو مسلمانوں کا تو اسکا چھڑانا اہل شرق اور غرب پر فرض ہے اور یہ آفاقی مسئلہ لکھا ہے (جلد 5 ص 440)
اور کیا بدر کی لڑائی جہاد نہیں تھی جبکہ دعوت تو ویسے بھی پہنچ چکی تھی تو لڑنے کی کیا ضرورت تھی اور اسی طرح حضرت عثمان ؓ کے قصاص کے لئے بیعت علی الجہاد غلط تھا (نعوذ باللہ) یہ تو قرآن سے ثابت ہے اور بخاری ص 427 پر ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا حضرت سعدؓ سے انک حکمت بحکم اللہ جبکہ انہوں نے قتل کا فیصلہ کیا۔ اور اس قرآن کی آیت کا مطلب کیا ہے ما کان لنبی ان یکون لہ اسری حتی یثخن فی الارض اور پھر و لکن اللہ قتلھم تو کیا اللہ ان کو جہنم میں پہنچا رہا ہے؟
**حسن لغیرہ۔۔۔** ثابت کرنے سے فرضیت میں کمی نہیں آتی۔ پہلی بات تو یہ ہے کہ اس مسئلہ میں بھی اختلاف ہے کہ **حسن لغیرہ** ہے کذافی نفسہ حاشیہ نور الانوار اور کیا آپ قربانی کرنا چھوڑ دینگے کہ یہ بھی تو **حسن لغیرہ** ہے اور اسی طرح نکاح بھی۔ اگر دعوت مقصود ہے اور قتال کے بغیر بھی حاصل ہے تو پھر وضو کرنے کی بھی ضرورت نہیں ہے بلکہ سیدھے مقصود تک پہنچ جائے یعنی نماز پڑھ لے اور نماز کا مقصد ذکر ہے تو ایسے ہی ذکر کر لے۔ نہیں!
نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دعوت کے لئے جہاد اختیار کیا اور ہم بھی کرینگے۔ اور ظلم کو روکنے کے لئے بھی جہاد اختیار کیا اور قصاصاً بھی اختیار کیا تو لہٰذا ہم بھی کرینگے اور قادیانی کے علاوہ کسی نے بھی اسکا انکار نہیں کیا حتی کہ مودودی اور

سرسید خان جیسے بھی دفاعی جہاد کے قائل ہیں۔

آپ کا یہ تحریر فرمانا کہ جب تک مجاہدین میں صفات نہ آئیں سراسر غلط ہے۔اسلئے کہ وہی بات تو نماز و دیگر عبادات کے بارے میں کہی جاسکتی ہے کہ جب تک نماز صحیح نہ ہو تب تک برائی سے نہیں روکتی تو کیا ان صفات کے پیدا ہونے تک نماز معاف ہے۔ ہرگز نہیں اور پھر ترمذی ص 128 کی حدیث جس میں مجاہدین کے چار درجات ہیں تو پھر اس تربیت کا کیا مطلب اگر سب کا صفات میں کامل ہونا شرط ہے۔اور نیز حضرت تھانوی ؒ نے بیان القرآن میں التائبون العابدون الخ ۔۔۔ کے ماتحت لکھا ہے کہ یہ شرائط درجے میں نہیں بلکہ صرف فضلیت کیلئے ہیں۔رہی محفوظ من اللہ کی بات تو محفوظ نہ تو آپ ہیں اور نہ میں ہوں وہ تو صحابہ ؓ تھے۔اگر مجاہدین محفوظ من اللہ نہیں ہیں تو تبلیغی جماعت بھی تو نہیں ہے کہ اس میں تو بہت زیادہ خرافات ہیں۔اگر اچھی طرح حساب لیا گیا تو قیامت کے دن تو نہ میں بچ سکوں گا نہ آپ۔(بخاری)

آپ نے جہاد کے بغیر فتوحات کی دو مثال پیش کیں: مثال نمبر 1

یمن کی تو اس میں کوئی شک نہیں کہ یمن اسلام کے غلبے کے وقت اسلام میں داخل ہوا نہ کہ مکی زندگی میں اور یہ بھی تو جہاد ہے کہ پورا نظام یوں ہے کہ دعوت، جزیہ یا قتال اور اسکو نظام جہاد کہتے ہیں لیکن غلبہ کے وقت ورنہ کیا کافر ایسے ہی حکومت کو چھوڑ دینگے۔آپ خود ہی دیکھ لیں کہ اب تک آپ کے قدموں تلے کتنے ملک اسلام میں آئے۔

مثال نمبر 2

طائف کی تو اہل علم وعقل پر یہ بات مخفی نہیں کہ صحابہ ؓ نے مشورہ کیا تھا آپ ﷺ کے ساتھ کہ اب تو اردگرد کے تمام علاقے فتح ہو چکے تو ان کو مجبوراً آنا پڑے گا تو لہٰذا ہم چھوڑ دیتے ہیں تو پھر یہی ہوا۔

ورنہ اگر دعوت کافی تھی تو جب آپ ﷺ نے طائف میں دعوت دی (بغیر جہاد کے) تو کیوں قبول نہیں کیا گیا اور اسکے علاوہ آدھی دنیا تو جہاد سے مشرف باسلام ہوئے آپ نے تحریر میں فرمایا جہاد کی فضلیت عام ہے اور ماں باپ کی خدمت جہاد کی ایک قسم ہے یعنی ثواب کے اعتبار سے لیکن وہ اس ثواب کو نہیں پہنچتا جو مجاہدین فی سبیل اللہ کو ہے جس طرح کہ ایک حدیث میں آیا کہ عمرہ فی رمضان کحج

تو اس کا مطلب یہ نہیں کہ اتنا ہی ثواب ملے گا۔فی سبیل اللہ میں بعض نے لکھا ہے کہ یہ عام ہے لیکن قتال اور جہاد

فی سبیل (ج ھ اد ف ی س ب ی ال اللہ)

صرف اور صرف جہاد بالسیف کیلئے قرآن وحدیث میں وارد ہوئے۔

عوام کے عدم علم سے فائدہ نہ اُٹھائیے یہ ساری بحث تو جہاد اور دعوت اسلام پر ہے تبلیغی جماعت تو اصلاح کا کام کر رہی ہے۔لہٰذا یہ قیاس مع الفارق ہے۔امید ہے کہ آپ دل کھول کر اس کو پڑھیں گے اور رجوع بھی کریں۔ اور جواب تحریر فرمائیں۔ورنہ۔فتنہ کا اندیشہ ہے۔

فقط والسلام

**حضرت مولانا عبدالقدوسؒ، جمہوریہ ہند۔**

یااللہ! کوئی ایسا مجاہد پیدا فرما جو امت مسلمہ کو اس بڑے فتنے سے آگاہ کرے۔

**مسلمانوں کی سعادت کتاب اللہ اور سنت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر عمل کرنے ہی میں ہے۔(مفتی محمد شفیع صاحبؒ)**

مسلمانوں کی سعادت اسی میں ہے کہ ہر کام میں کتاب اللہ اور سنت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اتباع کریں اور جس آیت یا حدیث کی مراد میں اشتباہ ہو اس میں اس کو اختیار کریں جس کو جمہور صحابہ کرام نے اختیار فرمایا ہو۔ اسی مقدس اصول کو نظر انداز کر دینے سے اسلام میں مختلف فرقے پیدا ہو گئے۔تعامل صحابہ اور تفسیرات صحابہ کو نظر انداز کر کے اپنی مرضی سے جو جی میں آیا اسی کو قرآن وسنت کا مفہوم قرار دے دیا یہی وہ گمراہی کے راستے ہیں جن سے قرآن کریم نے بار بار روکا اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عمر بھر بڑی تاکید کے ساتھ منع فرمایا۔اور اسکے خلاف کرنے والوں پر لعنت فرمائی۔(معارف القرآن ج3 ص503,504)

**اے اللہ! ہمیں حق کو حق اور باطل کو باطل کر کے دکھا اور حق راستہ پر چلنا اور باطل راستہ سے بچنا آسان فرما۔(الحدیث)**

آج کے اس نازک دور میں حق وباطل کا پتہ کیسے چلے گا کہ ہر کوئی اپنے آپ کو قرآن وحدیث سے حق ثابت کر کے بتارہاہے۔حق وباطل کا ناسخ منسوخ احکامات کی تبلیغ سے پتہ چلے گا کہ ناسخ احکامات کی تبلیغ حق کی تبلیغ ہے۔اور منسوخ احکامات کی تبلیغ باطل کی تبلیغ ہے۔اور آج پوری دنیا کے اہل باطل حق کی تبلیغ کرنے والوں کے دشمن اور باطل کی تبلیغ کرنے والوں کے سرپرست بنے ہوئے ہیں۔

## ناسخ منسوخ جانے بغیر تبلیغ کرنا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ مسجد میں تشریف لائے تو ایک شخص (تبلیغ) وعظ کر رہا تھا۔ پوچھا کہ تم قرآن وحدیث کے ناسخ منسوخ احکامات کو جانتے ہو۔ اس نے کہا نہیں میں نہیں جانتا۔ فرمایا کہ ہماری مسجد سے نکل جاؤ آئندہ یہاں مت آنا۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ معارف القرآن، ج 1، ص 284، 285

## ناسخ منسوخ احکامات کسے کہتے ہیں۔

مسلمان پہلے بیت المقدس کی طرف رخ کر کے نماز پڑھا کرتے تھے۔ بعد میں بیت اللہ کی طرف رخ کر کے نماز پڑھنے کا حکم آ گیا۔ اب پہلے بیت المقدس کی طرف رخ کر کے نماز پڑھنے والا حکم منسوخ ہو گیا۔ اور بعد میں بیت اللہ کی طرف رخ کر کے نماز پڑھنے والا حکم ناسخ ہو گیا۔ اس کو ناسخ منسوخ کہتے ہیں۔ اسی طرح بہت سارے احکامات میں تبدیلی ہوئی جن میں سے ایک حکم جہاد کا بھی ہے۔ کہ پہلے 13 سال مکی زندگی میں جہاد کا حکم نہیں آیا اور ہاتھ روکنے کا حکم تھا کہ لڑو مت۔ پھر مدنی زندگی میں جہاد کا حکم آ گیا کہ اب لڑنے کی اجازت ہے۔ اب مکی زندگی کا پہلا نہ لڑنے والا حکم منسوخ ہو گیا اور بعد میں لڑنے کی اجازت والا حکم ناسخ ہو گیا۔ اب امر حال ناسخ احکامات لڑنے کی اجازت کے خلاف نہ لڑنے والے منسوخ احکامات کی اگر کوئی تبلیغ کرے گا۔ اور قرآنی آیات نہ لڑنے والی بھی پڑھ پڑھ کر سنائے۔ اور حدیث میں سے بھی ثابت کر کے بتائے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد بھی سنائے کہ مجھے ابھی تک لڑنے کی اجازت کا حکم نہیں ملا۔ تو یہ شخص قرآن وحدیث ہی سے منسوخ احکامات کی تبلیغ امر حال کے خلاف کر رہا ہے۔

**نوٹ: اسی کو کہا جاتا ہے کہ آج کل ہر کوئی قرآن وحدیث سے اپنے آپ کو حق ثابت کر کے بتا رہا ہے۔** افسوس کہ بڑے بڑے دین کا علم رکھنے والے بھی یہ نہیں سوچتے کہ یہ آپنے آپ کو حق کس سے ثابت کر کے بتا رہا ہے۔ ناسخ سے یا منسوخ سے۔

اب آپ نے دیکھ لیا کہ حق و باطل کی تبلیغ میں فرق ناسخ منسوخ کا ہے۔

کاش یہ بات بڑے چھوٹوں کی سمجھ میں آ جائے تو دنیا میں آپس کے سارے جھگڑے ختم ہو جائیں۔

یہی وجہ ہے کہا آج دنیا بھر کے باطل، نہ لڑنے والے منسوخ احکامات کی تبلیغ کرنے والوں کے سرپرست اور امرحال ناسخ احکامات کی تبلیغ کرنے والوں کے دشمن بنے ہوئے ہیں۔آج دنیا بھر میں علماء حق سے جھگڑا اسی بات پر ہے کہ یہ لوگ امت مسلمہ کو اللہ کے حکم نبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی سنت، جہاد سے منسوخ احکامات کی تبلیغ کے ذریعے روکتے ہیں۔اور دوسرا یہ کہ تمام جہادی احکامات اور فضائل کو یہ لوگ اس مروجہ تبلیغ میں لگاتے ہیں۔جس سے میدان خالی ہورہے ہیں اور کفار امت مسلمہ پر غالب آرہے ہیں۔پھر یہ لڑنے والے جہاد کو چھوٹا جہاد اور نہ لڑنے والے جہاد کو بڑا جہاد بتاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ کافروں سے لڑنے والے جہاد میں ثواب قطرہ کی طرح ملتا ہے۔ اور نہ لڑنے والے کافروں کو جہنم سے بچانے والے جہاد میں ثواب سمندر کی طرح ملتا ہے۔

یہی وجہ ہے کہ دنیا بھر کے اسلام، مسلمان اور پاکستان کے دشمن کافر یہودی بھی ان کو منسوخ احکامات کی تبلیغ سیکھنے سکھانے کیلئے اسرائیل میں بھی جگہ جگہ مراکز بنا کر دیتے ہیں پھر یہ جہاد کے خلاف باتیں سیکھ کر پوری دنیا میں پھیلاتے ہیں۔کیا وجہ ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تبلیغ کریں تو کافر پتھروں سے ماریں اور آج کے تبلیغیوں کو انٹرنیشنل ویزے اور پھولوں کے ہار آخر کیوں؟ کیا یہ وہی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم والی تبلیغ ہے یا کوئی اور؟

یا اللہ! کوئی ایسا مجاہد پیدا فرما جو امت مسلمہ کو اس بڑے فتنے سے آگاہ کرے۔

# تبلیغ اور تحریف میں فرق

**(تبلیغ)** اے میرے رسول تبلیغ کر جو نازل کیا گیا تیری طرف تیرے رب کی طرف سے۔۔۔۔(المائدہ 67)

**(تحریف)** تحریف معنوی تاویلات فاسد کا نام ہے، یعنی سینہ زوری اور کھینچا تانی کر کے راہ مستقیم سے ہٹ کر آیت کو اس کے اصل معنی کے خلاف پر حمل کرنا۔ حضرت مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ (شرح فوز الکبیر صفحہ 55)

تبلیغ حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم والا نیک مبارک عظیم کام ہے کہ قرآنی احکامات کو بغیر کسی کمی یا زیادتی کے حق اور سچ کے ساتھ بیان کرنا۔

تحریف یہودیوں کی خصلت ہے کہ جنہوں نے اپنی کتاب میں جگہ جگہ ردوبدل کیا جسکی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے ان پر لعنت کی۔ جو لوگ چھپاتے ہیں اسکو جسکو نازل کیا ہے ہم نے ان پر لعنت کرتا ہے اللہ اور لعنت کرتے ہیں ان پر لعنت کرنے والے۔۔۔(البقرہ 159)

## تحریف یہودی کریں تو لعنتی اور تحریف مسلمان کریں تو کیا رحمت کے مستحق ہونگے؟

(تبلیغ) اسلام کی طرف دعوت دینا ہے اور تحریف کفر کی طرف دعوت دینا ہے۔

ہم داعی کس کے۔ تبلیغ کے یا تحریف کے۔ قرآن کریم سچ ہے تو اسکی دعوت کا پھیلانا بھی سچ ہی کی دعوت کا پھیلانا ہے اور تحریف کفر ہے تو اسکی دعوت کا پھیلانا بھی کفر ہی کی دعوت کا پھیلانا ہے۔ یہ دنیا بھر کے علماء کرام مخالف کس کے؟ تحریف کے یا تبلیغ کے۔

علماء کرام بات کرتے ہیں تحریف کے بارے میں اور ہم جواب دیتے ہیں تبلیغ کے بارے میں۔۔۔

علماء کرام بات کرتے ہیں کچھ اور۔۔۔ ہم جواب دیتے ہیں کچھ اور۔۔۔۔

بغیر تحقیق کسی کے بارے میں حسن ظن کی وجہ سے رائے دینے والے لاکھوں انسان ایک طرف ہوں اور تحقیق کے بعد کسی کے بارے میں رائے دینے والے صرف دو عالم ایک طرف ہوں تو کس کی بات قبول کی جائے گی۔ بغیر تحقیق رائے دینے والوں کی یا تحقیق کے بعد رائے دینے والے علماء کرام کی؟

کیا فرماتے ہیں علماء دین! قرآنی احکامات کو چھپانے جھٹلانے اوران پر جھوٹ بولتے ہوئے اللہ کے راستے سے روکنے والے جن لوگوں پر اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں جگہ جگہ لعنت فرمائی ہے۔ان لعنتی لوگوں کا اپنے اس لعنتی عمل ،قرآنی احکامات کے خلاف درجہ ذیل جھوٹی باتوں کا پروپیگنڈہ کرکے یہ باتیں پھیلانا کہ ہم یہ جو دعوت کا کام کر رہے ہیں۔یہ نبیوں والا کام ہے۔یہ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم والا اور تمام صحابہ کرامؓ والا کام ہے۔(معاذ اللہ) غور فرمائیں کہ ایسے لعنتی لوگوں کا اپنے اس لعنتی عمل کو ان حضرات کی طرف منسوب کرنا کیا ان پر جھوٹ بہتان عظیم اور گستاخی کی انتہاء نہیں اور یہ گستاخیاں اسکولوں، کالجوں، سینماؤں اور شراب خانوں میں نہیں بلکہ دنیا بھر کے چھوٹے بڑے مدرسوں کی مسجدوں میں جیدا کابر علماء کی سر پرستی میں پھیلائی جارہی ہیں۔اس تائید کے ساتھ کہ یہ لوگ بہت ہی اچھا امر بالمعروف ونہی عن المنکر کا نبیوں والا کام کررہے ہیں۔اوران گستاخیوں کی نشاندہی کرنے والے علماء حق کو نبیوں والے کام دعوت وتبلیغ کا دشمن کہہ کر بدنام کیا جاتا ہے۔کیا یہ اللہ کے عذاب کو دعوت دینا نہیں؟
جب تم نیک کام کا حکم اور برے کاموں سے روکنا چھوڑ دوگے تو اللہ تم پر عذاب مسلط کردیگا۔(حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے۔(بقیہ صفحہ نمبر:174)

## کیا فرماتے ہیں علماء دین قرآنی احکامات کے خلاف تبلیغ کے نام سے تحریف کی دعوت اس انداز میں پھیلانے والوں کے بارے میں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | قرآن کا حکم | اے نبی آپ لڑیں اللہ کے راستے میں۔۔۔۔۔۔ | (النساء 84) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | ہمارے نبی لڑنے بھڑنے والے نہیں تھے۔ | |
| 2 | القرآن | بہت سے نبی لڑے ہیں اللہ کے رستے میں۔۔۔۔۔۔۔۔ | ال عمران 146 |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | لڑنا بھڑنا نبیوں کا کام نہیں۔ | |
| 3 | قرآن کا حکم | محمد اللہ کے رسول ہیں اور آپ کے ساتھ والے سخت ہیں کافروں پر | (الفتح 28) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | ہمارے نبی کی محنت سے صحابہ کافروں کیلئے بڑے ہی نرم دل بن گے تھے۔ کہ راتوں کوان کیلئے ہدایت کی دعائیں مانگتے اوردن کوان پرمحنت کرتے تھے۔ | |
| 4 | القرآن | اے نبی۔جہنمیوں (جہنم میں جانے والے کافروں ) کے بارے میں آپ سے کچھ باز پرس نہیں ہوگی۔ | (البقرہ119) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | ایک ایک کافر جوبھی جہنم میں جائے گا اس کے بارے میں پوری اُمت سے پوچھ ہوگی۔ | |
| 5 | القرآن | لڑواُن لوگوں سے جوایمان نہیں لاتے اللہ پرنہ آخرت پر۔۔ | (التوبہ 29) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | ہمارے نبی نے کبھی اقدامی جہادنہیں کیا۔ | |
| 6 | قرآن کاحکم | اے نبی کافروں اورمنافقوں سےلڑواوران پرسختی کرو۔ | (التحریم 9) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | ہمارے نبی نے کبھی طاقت استعمال نہیں کی۔ | |
| 7 | قرآن کاحکم | بدلہ لیناتم پرفرض کردیاہے۔۔۔۔۔ | (البقرہ178) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | ہمارے نبی بدلہ لینے والےنہیں تھے۔ | |
| 8 | القرآن | کافرتمہارے کھلے دشمن ہیں۔۔۔ | (النساء101) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | یہ نفس اورشیطان ہی ہمارے دشمن ہیں اورکوئی دشمن نہیں۔<br>(نوٹ: یعنی کافردشمن نہیں) | |
| 9 | القرآن | کافروں کی دلی خواہش ہے کہ تم اسلحہ واسباب سے غافل ہوجاؤ پھرتم پرحملہ کردیں گے ملکر۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ | (النساء101) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | اسلحہ واسباب سے کچھ نہیں ہوتااس کاخیال ہی دل سے نکال دوہمارے لئے صرف ایک اللہ ہی کافی ہے۔ | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 10 | قرآن کا حکم | مارو کافروں کی گردنوں پر۔۔۔ | (الانفال 12) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | کافروں کو مارنے سے تو وہ بچارے جہنم میں چلے جائیں گے۔ | |
| 11 | قرآن کا حکم | اگر یہ کافر تم سے لڑیں تو قتل کر ڈالو یہی ہے سزا کافروں کی۔ | (البقرہ 191) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | اگر یہ کافر تم سے لڑیں تو کلمہ والی گولی سے علاج کرو۔ تاکہ وہ بھی جنت میں جائیں تم بھی۔ | |
| 12 | قرآن کا حکم | تمھیں کیا ہوا کہ نہیں لڑتے اللہ کے رستے میں اُن مظلوموں کی خاطر جن پر کافر ظلم کرتے ہیں۔ | (النساء 75) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | ہم کیوں لڑیں اُن کی خاطر جن پر اللہ کا عذاب آیا ہے ان کے گناہوں کی وجہ سے<br>نوٹ: قرآن کے خلاف تبلیغ کیا یہ نبیوں والا کام ہے۔ | |
| 13 | قرآن کا حکم | لڑو اب اللہ ان (کافروں) کو تمھارے ہاتھوں سے عذاب دے گا | (التوبہ 14) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | اللہ جب چاہے گا کافروں کو اپنی قدرت سے عذاب دے گا ہمیں اُس کے کام میں مداخلت نہیں کرنی۔ | |
| 14 | قرآن کا حکم | اگر (تم جہاد کیلئے) نہیں نکلو گے تو اللہ تمھیں دردناک عذاب دے گا | (التوبہ 39) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | اگر ان باتوں کی دعوت کو پھیلانے کیلئے نہیں نکلو گے تو اللہ تمھیں دردناک عذاب دے گا۔ | |
| 15 | القرآن | ایمان والے تو لڑتے ہیں اللہ کے رستے میں۔۔ | (النساء 76) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | جہاد سے پہلے ایمان بنانا ہوتا ہے۔ اور یہ ایمان بنانے کی محنت کا کام ہم نے ڈرتے ڈرتے کرنا ہے اور کرتے کرتے ہی مرنا ہے | |
| 16 | القرآن | جب اللہ کی آیتیں ان کے سامنے پڑھی جاتی ہیں تو ان کا ایمان اور بڑھ جاتا ہے۔۔۔ | (الانفال 2) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | ایمان صرف ان باتوں کی دعوت کو پھیلانے سے ہی بڑھتا ہے۔ اور کسی چیز سے نہیں بڑھتا (معاذ اللہ یعنی قرآن سے نہیں) | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 17 | القرآن | جنھوں نے روکا دوسروں کو اللہ کے رستے سے اُن کے اعمال تباہ ہو گئے۔۔<br>اللہ محبت کرتا ہے ان سے جو لڑتے ہیں اللہ کے رستے میں۔ | (محمد 1)<br>(الصّف 4) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | اللہ 70 مرتبہ پہلے رحمت کی نظر سے جسے دیکھتا ہے اُسے ان باتوں کی دعوت کو پھیلانے کیلئے قبول کرتا ہے۔<br>(نوٹ : کیا اللہ تعالی قرآنی احکامات کے خلاف تبلیغ کرنے والوں کو پہلے ستر مرتبہ رحمت کی نظر سے دیکھتا ہے پھر قبول کرتا ہے۔معاذ اللہ) | |
| 18 | القرآن | برابر نہیں بیٹھنے والے اور لڑنے والے اللہ نے بلند کیا درجہ اور اجرِ عظیم اُن مجاہدین کا جو لڑتے ہیں اللہ کے رستے میں۔۔۔۔۔۔ | (النساء 95) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | یہ ہے سب سے اُونچا اور سب سے اعلیٰ دین کی محنت کا کام جو ہم کر رہے ہیں اس میں ثواب سمندر کی طرح ملتا ہے اور اس کے مقابلے میں دین کے تمام کاموں کو جمع کریں جہاد کو بھی شامل کر کے تو اُن میں ثواب قطرے کی طرح ملتا ہے۔<br>نوٹ : کیا بہترین امت کا لقب ہمیں مسلمانوں کو نمازی بنا کر ذکر کرتے ہوئے قرآنی احکامات کیخلاف پروپیگنڈہ پھیلانے والی دعوت کے کام پر ملا ہے۔ | |
| 19 | القرآن | وہی تو ہے (اللہ) جس نے بھیجا رسول دین حق کے ساتھ سچا دین دے کر تا کہ غالب کرے اس کو تمام دینوں پر خواہ مشرکوں کو بُرا کیوں نہ لگے۔۔۔۔۔۔۔۔ | (التوبہ 33) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | اللہ نے نبی کو دنیا میں صرف اور صرف دعوت والا کام دے کر ہی بھیجا ہے۔اور کسی مقصد کیلئے نہیں بھیجا۔(معاذ اللہ یعنی غلبہ اسلام کیلئے بھی نہیں بھیجا) | |
| 20 | القرآن | لڑو اُن سے یہاں تک کہ باقی نہ رہے کوئی فتنہ اور دین ہو جائے سارا ایک اللہ کا۔<br>۔۔۔۔۔ | (البقرہ 193) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | لڑنے سے تو فتنے پیدا ہوتے ہیں دین تو دنیا میں صرف اسی دعوت کی محنت سے ہی آئے گا جو ہم کر رہے ہیں اور کسی محنت سے نہیں۔(معاذ اللہ) | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 21 | القرآن | بلا شبہ اللہ نے خریدا ہے مسلمانوں کی جان اور مال کو اس قیمت پر کہ ان کیلئے جنت ہے۔ وہ لڑتے ہیں اللہ کے رستے میں۔۔قتل کرتے ہیں اور قتل کئے جاتے ہیں اسپر وعدہ ہے۔۔۔۔ | (التوبہ 111) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | اللہ نے ہماری جان و مال کو صرف ان باتوں کی دعوت کو پھیلانے کیلئے ہی خریدا ہے اور کسی کام کیلئے نہیں خریدا۔ (یعنی لڑنے کیلئے نہیں خریدا، معاذ اللہ) | |
| 22 | قرآنی فتویٰ | اس سے بڑا ظالم کون ہوگا جو جھوٹ باندھے اللہ پر سن لو ظالموں پر اللہ کی لعنت ہے جو روکتے ہیں دوسروں کو اللہ کے رستے سے۔۔۔ | (ہود 19-18) |
| 23 | قرآنی فتویٰ | جو لوگ چھپاتے ہیں اس کو جس کو نازل کیا ہے ہم نے ان پر لعنت کرتا ہے اللہ اور لعنت کرتے ہیں ان پر لعنت کرنے والے۔۔ | (البقرہ 159) |
| 24 | القرآن | یہی لوگ ہیں کہ لعنت کی اللہ نے ان پر اور کر دیا ان کو بہرہ اور اندھی کر دیں ان کی آنکھیں۔ کیا دھیان نہیں کرتے قرآن میں یا ان کے دلوں پر تالے لگ چکے ہیں۔ | (محمد 24) |
| | | باغباں جب چور ہو پھر کون رکھوالی کرے<br>باغ ویراں کیوں نہ ہو مالی جو پامالی کرے | |
| 25 | القرآن | ہم نے اس قرآن کو نازل کیا ہے اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔۔۔۔ | (الحجر 9) |
| 26 | قرآن کا حکم | لڑنا تم پر فرض کر دیا ہے اور وہ تمھیں ناگوار لگتا ہے ایک چیز جس کو تم ناپسند کرتے ہو اس میں خیر ہے۔ نوٹ: اللہ تعالیٰ لڑنے والے کام میں خیر بتاتا ہے اور نادان نہ لڑنے میں۔ نوٹ: اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے ہم پر لڑنا فرض فرمایا ہے جہاد نہیں فرمایا۔ | (البقرہ 216) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | کیا تم نے جہاد کا مطلب لڑنا ہی سمجھ لیا ہے جہاد کا مقصد تو دین کیلئے جدوجہد کرنا ہے اور وہ ہم بڑا جہاد کر رہے ہیں۔ | |
| 27 | قرآن کا حکم | حکم ہوا ان لوگوں کو لڑنے کا جن سے کافر لڑتے ہیں۔۔۔ | (الحج 39) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | جب تک ہمارے بڑے اجازت نہیں دیں گے ہم نہیں لڑیں گے۔ | |

(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)

| | | | |
|---|---|---|---|
| 28 | قرآن کا حکم | اے ایمان والو حکم مانو اللہ کا اور اس کے رسول کا تا کہ تم کامیاب ہو جاؤ۔ | (ال عمران 32) |
| | قرآن کے خلاف تبلیغ | جتنا دین کو بہتر ہمارے بڑے سمجھتے ہیں اتنا کوئی نہیں سمجھتا جیسا وہ کہیں گے ہم وہی کریں گے۔<br>نوٹ: یہ ہی جھوٹا دعویٰ کہ ایک اللہ کے حکم ماننے میں دونوں جہانوں کی کامیابی کا یقین دلوں میں لانے کی محنت کا نتیجہ کہ جو ہمارے بزرگ کہتے ہیں ہم وہ مانیں گے اللہ کی کتاب کے مقابلہ میں۔ یہ ہے ان کے ایمان بنانے کی محنت۔ جنت والی یا جہنم والی؟ | |
| 29 | القرآن | **وارث الانبیاء علماء حق کے سمجھانے کے باوجود خلاف شریعت باتوں کی تبلیغ کرنے والے چھوٹوں اور بڑوں کا انجام**<br>قیامت کے دن سب لوگ اللہ کے سامنے کھڑے ہوں گے اور ضعیف (چھوٹے اپنے بڑوں سے) متکبرین سے کہیں گے کہ ہم تو تمھارے تابع تھے (کہ دین کی جو راہ تم نے دکھائی ہم اُسی پر چلے) کیا تم اللہ کا عذاب ہم پر سے کچھ ہٹا سکتے ہو تو وہ کہیں گے کہ اگر اللہ ہمیں ہدایت کرتا تو ہم تمھیں بھی ہدایت کرتے اب ہم گھبرائیں یا صبر کریں ہمارے حق میں برابر ہے۔کوئی جگہ ہماری رہائی کیلئے نہیں ہے۔ | (ابراہیم 21) |
| 30 | القرآن | کیا ان کو معلوم نہیں کہ جو اللہ اور اس کے رسول کا مقابلہ کرتا ہے اس کیلئے جہنم کی آگ تیار ہے۔--------- | (التوبہ 63) |
| 31 | قرآن کا حکم | جو مومن ہیں وہ تو اللہ کے لئے لڑتے ہیں اور جو کافر ہیں وہ بتوں کے لئے لڑتے ہیں سو تم شیطان کے مددگاروں سے لڑو۔ | (النساء 76) |

**قرآنی احکامات کے خلاف تبلیغ کے نام سے پروپیگنڈا پھیلانے والا**

**یہ دعوتی کام اللہ کے راستے میں ہے یا شیطان کے راستے میں؟**

دیتے ہیں اپنی عقل سے حکم خدا میں دخل — رہزن بھی ہیں وہ رہنمائی کے ساتھ ساتھ

اچھائی کر رہے ہیں برائی کے ساتھ ساتھ — کھلا رہے ہیں زہر بھی دوائی کے ساتھ ساتھ

نوٹ: قرآنی احکامات میں سے صرف ایک آیت جہاد کے انکاری، باقی تمام نیک اعمال پر مسلمانوں کو لانے اور سارے کافروں کو مسلمان کرنے کے بھی یہ منکرین جہاد جنتی ہیں یا جہنمی؟

(کیا فرماتے ہیں علمائے دین) مندرجہ بالا قرآنی احکامات کے خلاف پھیلائی ہوئی باتیں۔ تفسیر بالرائے اور تحریف معنوی ہیں کہ نہیں؟ اگر ہیں تو شرعاً کیا حکم لگتا ہے انکے پھیلانے والوں کے بارے میں؟

## تحریف یہودیوں کی خصلت ہے۔

کتب سابقہ تورات وغیرہ میں تحریف لفظی بھی ہوئی اور معنوی بھی اور اصل تحریف تو تحریف لفظی ہے کیونکہ تحریف کے معنی حروف اور لفظ کے بدل دینے کے ہیں۔جس سے قرآن کریم محفوظ ہے لیکن تاویل فاسد کر کے معنی بدل دینا حکم بدل دینے کو بھی مجازاً تحریف کہتے ہیں۔ یہاں جس تحریف کا ذکر کیا گیا ہے وہی تحریف مراد ہے۔قرآن کریم کے حکم کے خلاف عمل کرنا یا دعوت دینا قرآن کریم کے احکام کو چھپانا اور انکے برعکس عمل کرنا۔ پس جو شخص یا جماعت اس لعنتی دعوت کی مرتکب ہوگی وہ اللہ تعالیٰ کے ہاں مجرم ہوگی تحریف اتنا بڑا جرم ہے کہ یہ یہودیوں کی خصلت ہے اور یہودی وہ قوم ہے جس پر اللہ تعالیٰ نے قیامت تک ذلت اور مسکنت مسلط کردی ہے۔اور وہ ملعون قوم ہے۔اللہ تعالیٰ ہم سب مسلمانوں کو اپنے مبارک احکام اور ہادی سُبل، خاتمِ رُسل حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نورانی طریقوں کے مطابق عمل کرنے کی توفیق عطاء فرمائے۔ **حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب (مصنف: انکشافِ حقیقت) فاضل دارالعلوم کراچی۔**

## حضرت مولانا محمد صدیق صاحب (دامت برکاتہم) فرماتے ہیں۔

## مسجدوں میں ہونے والے گناہ عظیم کو اجر عظیم کی دعوت کہا جارہا ہے۔

باقی تمام گناہ مسجد سے باہر کئے جاتے ہیں۔اور گناہ کو گناہ بھی سمجھا جاتا ہے۔مگر یہ ایسا عظیم گناہ ہے قرآنی احکامات کے خلاف تبلیغ کرنا اور اسکام کو بڑے ہی اجر وثواب کا کام سمجھ کر پھیلانا کہ یہ مسجدوں میں بیٹھ کر امام، مہتمم ،متولیوں اور کمیٹی والوں کی سرپرستی میں کیا جاتا ہے۔اگر اس گناہ سے ان لوگوں کو نہ روکا گیا تو تمام حضرات اس گناہ میں برابر کے شریک ہونگے۔

بلکہ وہ نمازی بھی انکے ساتھ اس گناہ میں شریک ہونگے جو انکی معاونت کرتے ہیں انکے ساتھ بیانات میں شرکت

کرتے ہیں اور دوسروں کو بھی گھر گھر جا کر انکے ساتھ شب جمعہ میں چلنے کی دعوت دیتے ہیں۔ان کی تعریف کرتے ہیں کہ یہ بہت ہی بڑے اللہ والے لوگ ہیں۔

نوٹ : کیا قرآنی احکامات کے خلاف تبلیغ کرنا یہ اللہ والوں کا کام ہے یا اسلام دشمن یہودیوں اور قادیانیوں والا کام ہے۔

## ختم نبوت کے مرکزی دفتر کی مسجد میں بھی گناہ عظیم کی دعوت دینے والے کون؟

ختم نبوت کے مرکزی دفتر نمائش کراچی میں علماء کرام کی خدمت میں عرض کی کہ آپ حضرات قادیانیوں کا تعاقب کرتے ہیں پوری دنیا میں امریکہ، افریقہ تک، اور قادیانیوں کا مشن تو مسلمانوں کو جہاد سے متنفر کرنا ہے اور یہ کام تو کچھ لوگ آپ کی سرپرستی میں آپ ہی کی مسجد میں بیٹھ کر کھلے عام کررہے ہیں کبھی آپ نے سوچا بھی ہے اور پھر ہی اور بھی والی مثالیں پیش کیں تو یہ سن کر وہ علماء کرام حیران ہو گئے اور فرمایا کہ اس لئے تو یہودی عیسائی جہاد کے خلاف ان کی دعوت وتبلیغ کو پسند کرتے ہیں۔

نوٹ: قرآنی احکامات کے خلاف گناہ عظیم کی دعوت اجرعظیم کے نام سے آج ہمارے تمام بڑے بڑے مدارس اور مساجد میں سرعام دی جاتی ہے، حتی کہ

جامعۃ العلوم الاسلامیہ (بنوری ٹاؤن) کی مسجد میں حضرت مولانا عبدالرزاق صاحب (مدظلہ) کی سرپرستی میں

جامعہ فاروقیہ کی مسجد میں شیخ الحدیث مولانا سلیم اللہ خان صاحب (مدظلہ) کی سرپرستی میں،

جامعہ دارالعلوم کراچی کی مسجد میں شیخ الاسلام مفتی تقی عثمانی صاحب (مدظلہ) اور مفتی اعظم پاکستان مفتی رفیع عثمانی صاحب (مدظلہ) کی سرپرستی میں،

جامعہ عربیہ احسن العلوم (گلشن اقبال) کی مسجد میں شیخ الحدیث والتفسیر حضرت مولانا مفتی زرولی خان صاحب (مدظلہ) کی سرپرستی میں،

جامعہ بنوریہ (سائٹ بنوریہ) کی مسجد میں حضرت مولانا مفتی نعیم صاحب کی سرپرستی میں دی جارہی ہے۔

اسی طرح بڑے بڑے مدارس کی مسجدوں میں مہتمموں کی سرپرستی میں اس جرم عظیم کا کام سرانجام دیا جارہا ہے۔

ٹک ٹک دیدم دم نکشیدم والا حال ہے۔


(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)

## میں حیران ہوں کہ ان میں بڑا مجرم کون ہے؟ قرآنی احکامات کی مخالفت کرنے والا، یا مخالفت کرنے والوں کی حمایت کرنے والا۔ حضرت مولانا عبدالرحمن صاحب، فاضل دارالعلوم کراچی

کفر چوں از کعبہ برخیز دکجا ماند مسلمانی

وہ جو علیٰ الاعلان جہاد فی سبیل اللہ کی مخالفت کرتا ہے یا وہ ''شیخ الاسلام'' علیٰ الاعلان مخالفت کا علم رکھنے کے باوجود انکی تعریف کرتے ہیں؟ اور اپنے دارالعلوم سے فارغ ہونے والے علماء کرام کو اس دین دشمن جماعت میں بھیجنے کی ترغیب دیتے ہیں۔ یہ بات تو یقینی ہے، ہی کہ جہاد فی سبیل اللہ کی مخالفت کرنا منافقت کے بغیر ممکن نہیں۔ اب ان میں کون بڑا منافق ہے یہ غور طلب معاملہ ہے۔

سوال:۔ کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام اس مسئلہ کے بارے میں کہ مدارس اور جامعات کے وہ مہتمم حضرات اللہ تعالیٰ کی ناراضگی اور گرفت سے بچ جائینگے۔ جو مہتمم حضرات اور اساتذہ کرام اپنے جامعہ کے نئے فارغ تحصیل علماء کرام اور زیر تعلیم طلبہ کی اپنی لاعلمی یا چندہ کے لالچ میں ایک دین دشمن جماعت میں چلے لگانے کی ترغیب دیتے ہیں۔ کیا یہ حضرات اللہ تعالیٰ کے اس صریح فرمان **ولا تعاونوا علی الاثم و العدوان و اتقو اللہ ان اللہ شدید العقاب** کی خلاف ورزی نہیں کرتے؟

کیونکہ اس نام نہاد ''تبلیغی جماعت'' کے بعض دین دشمن کرتوت سے تو ہر باشعور عالم باخبر ہے۔ مثلاً جہاد وقتال مع الکفار کے نہ صرف تارک ہیں۔ بلکہ اس اہم اسلامی فریضہ کے خلاف باقاعدہ ذہن سازی کرتے ہیں۔ لاکھوں نوجوانوں کو جہاد اور مجاہدین سے متنفر کر دیا جہاد کے خلاف جو کام قادیانی اور سرسید نہ کر سکے وہ کارنامہ اس دین دشمن جماعت نے سرانجام دیا۔ اس جماعت کے بڑے مقرر، علیٰ الاعلان سالانہ نمائشی اجتماع میں جہاد اور مجاہدین کے خلاف تقریر کرتے ہیں۔ اس نام نہاد تبلیغی جماعت کا یہ جرم ہی دین دشمنی کی اٹل دلیل ہے۔۔

**ابوالفضل عبدالرحمن فاضل دارالعلوم کراچی، مصنف: انکشاف حقیقت**

## اسلام کے بدترین دشمن ، اسرائیل میں یہودی، امریکہ میں عیسائی اپنے عبادت خانے ہمیں دعوت و تبلیغ کے کاموں کے لئے مرکز بنا کر کیوں دیتے ہیں کبھی ہم نے سوچا بھی ہے۔

کل تک کافر اپنے ملکوں میں مدرسے بنا کر اپنے لوگوں کو قرآنی احکامات کے خلاف ایسے الفاظ سکھاتے سیکھاتے اور انکو مسلمانوں میں پھیلاتے تھے کہ جن کے ادا کرنے سے مسلمان خود بخود منکر قرآن بن جاتے ہیں۔ آج وہی الفاظ دنیا بھر کے مدرسوں کی مسجدوں میں بڑے ہی اجر وثواب کا کام بتا کر اکابر علماء کی سرپرستی میں پھیلائے جارے ہیں۔ اگر ان بھولے بھالے مسلمانوں کو پیار، محبت سے سمجھایا جائے کہ ان الفاظ سے اجتناب کریں یہ ایمان خراب کرنے والے ہیں تو جواب ملتا ہے کہ اگر یہ باتیں ہم غلط کرتے ہیں تو اتنے بڑے بڑے حضرات ہماری سرپرستی کیوں کرتے ہیں کیا وہ سمجھتے نہیں کہ یہ باتیں غلط ہیں اور جب بڑوں کے سامنے یہ باتیں بتائی جاتی ہیں تو بغیر سوچے سمجھے جواب ملتا ہے کہ میاں یہ بھی دین کا ایک شعبہ ہے۔ عرض خدمت ہے کہ قرآن کریم کے خلاف غلط باتوں کا پروپیگنڈہ کرنا کس دین کا شعبہ ہے؟ احادیث مبارکہ کے خلاف پروپیگنڈہ کرنے والی جماعت کے بانی کون ہیں؟

## ''بھی'' والی آیات کے ساتھ ''ہی'' لگا کر کس طرح مسلمانوں کو قرآنی احکامات کا منکر بنایا جاتا ہے۔ وہ الفاظ جاننے کیلئے پہلے (''ہی'' اور ''بھی'') میں فرق ضرور سمجھ لیں۔

(ا) نماز میں ہم پڑھتے ہیں کہ اے اللہ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں۔ اگر بھی پڑھتے تو اسکا مطلب ہوتا کہ اور بھی خدا ہیں مگر ہی نے بھی کی خود بخود جڑ کاٹ دی۔ مشرکین مکہ کے ساتھ جھگڑا بھی اور ہی کا تھا ان کا عقیدہ تھا کہ تین سو ساٹھ بھی خدا ہیں اور اسلام کی دعوت تھی اور ہے کہ خدا ایک ہی ہے (ہی اور بھی) میں دوسرا فرق اسی طرح بیوی اگر خاوند سے کہے کہ تو بھی میرا خاوند ہے تو ایک کی نفی خود بخود ہو جائے گی کہ کچھ اور بھی خاوند بنا رکھے ہیں جو یہ کہتی ہے کہ تو بھی میرا خاوند ہے۔ بیوی کا ''بھی'' کہنا بہتر ہے یا ''ہی'' کہنا بہتر ہے؟

اس طرح کچھ الفاظ ایسے ہوتے ہیں کہ وہ دوسروں کی خود بخود نفی کر دیتے ہیں۔ مثال: ایک آدمی کے 10 بیٹے ہوں اسے کوئی کہے کہ تیرے 5 بیٹے ہی حلالی ہیں بس آگے اس نے کچھ نہیں کہا لیکن 5 کی خود بخود نفی

ہوجائے گی کہ یہ حلالی نہیں۔

**محترم برادران اسلام:** اسی طرح اللہ کے راستے میں فی سبیل اللہ کا لفظ قرآن کریم میں تقریباً 67 مرتبہ آیا ہے۔جس میں جہاد فی سبیل اللہ،قتال فی سبیل للہ، مجاہدین فی سبیل اللہ،ہجرت فی سبیل اللہ اور بھی بہت سے کام بتائے ہیں فی سبیل للہ کے۔اگر کوئی مسلمان یہ دعوت دے کہ اللہ کا راستہ ایک ہی ہے اور وہ یہ ہی ہے۔اور کوئی نہیں تو باقی تمام آیات کی خود بخود نفی ہوجائے گی اور قرآنی آیات کے انکار کرنے والے کو کیا کہا جائے گا۔منکرِ قرآن اور،منکرِ قرآن کو کیا کہا جاتا ہے۔( کافر) تو آج کے داعی ''بھی'' کی جگہ ''ہی'' لگانے والے کافروں کو مسلمان کر رہے ہیں یا مسلمانوں کو غیر اعلانیہ کافر بنا رہے ہیں۔اور جن کے ذہن میں ہی بیٹھ جاتا ہے پھر وہ تمام اللہ کے راستوں کا خود بخود انکار کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اللہ کا راستہ صرف یہ ہی ہے اور کوئی نہیں اس طرح خود بخود جہاد وقتال اور مقصد آمد نبی ﷺ اور دوسرے تمام احکامات کا انکار ہوجاتا ہے۔پھر کہتے ہیں ہم جہاد کے منکر تو نہیں اس طرح نبی ﷺ کے آنے کے مقاصد قرآن کریم نے بے شمار بتائے ہیں جن میں۔غلبہ اسلام بھی ،بشارت سنانا بھی،ڈرانا بھی،دین پہنچانا بھی۔۔۔اور بہت سے کام بھی اللہ تعالیٰ نے بتائے ہیں۔۔۔اب اگر کوئی داعی یہ دعوت دے کہ نبی ﷺ کے آنے کا مقصد دین پھیلانا ہی ہے اور کوئی کام نہیں ہے تو اس طرح غلبہ اسلام اور باقی تمام آیات کی خود بخود نفی ہوجائے گی۔اور یہ دعوت۔۔۔انکارِ قرآن کی دعوت ہوگی یا نہیں؟اسی طرح قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ کافر تمہارے دشمن ہیں اور ایک داعی کہتا ہے کہ صرف اور صرف نفس اور شیطان ہی ہمارے دشمن ہیں اور کوئی دشمن نہیں تو قرآن کے بتائے ہوئے دشمن 'کافر' کا خود بخود انکار ہوجائے گا۔اسی طرح بے شمار آیات کا جگہ جگہ انکار اس انداز میں کرنے سے ہم کافروں کو مسلمان بنا رہے ہیں یا مسلمانوں کو منکر قرآن بنا کر کافر بنا رہے ہیں جسکی وجہ سے ایسے لوگوں کو امریکہ بھی پسند کی نگاہ سے دیکھتا ہے اور اسرائیلی یہودی بھی انکو دعوتی کام کیلئے اپنے ملک میں مرکز بنا کر دیتے ہیں۔

اسی طرح ایک غلط نمبر ملانے سے کال کہاں سے کہاں چلی جاتی ہے اور قرآن کے بارے میں غلط بیانی سے اُمت جنت کی طرف جائیگی یا جہنم کی طرف؟

# کیا اکابر علماء دیوبند نے تبلیغی جماعت کی حمایت کی تھی یا مشورہ دیا تھا؟

# اور آج وقت کے علماء دیوبند کیا فتویٰ دیتے ہے؟

اس بارے میں پہلی بات یہ ذہن نشین کر لینی چاہیئے کہ کسی بھی عمل کی حمایت یا مخالفت کے لیے دلیل شرعی کی ضرورت ہوتی ہے اور شرع میں دلائل ''کتاب اللہ''، ''سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم'' اجماع امت یا صحابہ کرام اور وہ قیاس جو ان مذکورہ تینوں دلائل کی روشنی میں ہو وہ دلیل کہلاتا ہے۔اب اگر فرض کر لیا جائے کہ علماء دیوبند نے حسن ظن کی بنیاد پر اس وقت تائید کی تو تب بھی اب ان کو دلائل مذکورہ کی روشنی میں دیکھا جائے گا مفتی تقی عثمانی اور کراچی کے علماء کرام نے تبلیغی جماعت پر جو ایک فقہی رائے دی ہے اس میں اسی بات کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ فرمایا کے حضرت مولانا الیاس رحمہ اللہ سے پہلے پورے چودہ سو سال میں تبلیغ کا کام مروجہ طریقہ سے اس کا ثبوت نہیں ملتا۔ظاہر ہے کہ اس وقت کے علماء کرام نے بقول حضرت مولانا احتشام الحسن کاندھلوی رحمہ اللہ جو جماعت کے رکن رکین تھے اس کو بدعت (مستحسنہ) کہا اور پھر جب اس سے برات کا اظہار کیا تو ''رسالہ بندگی کی صراط مستقیم''میں یہی بات لکھی جو کام حضرت مولانا الیاس صاحب رحمہ اللہ کے زمانے میں انتہائی قیود و پابندیوں کے ساتھ بدعت حسنہ تھا وہ کیسے اب ضروری واجب وغیرہ ہوا سب سے پہلے اس کی شرعی حیثیت کا تعین کرنا ضروری ہے اور یہ علماء کرام کی ذمہ داری ہے جو اس میں لگے ہیں الخ

بس......قارئین کرام بات دراصل یہ ہے کہ جس وقت حضرت مولانا نے یہ کام شروع کیا تھا اس وقت ان کو یہ معلوم نہ تھا کہ اس طرح ہو جائے گا البتہ اس بات کا دھڑکا ضرور لگا ہوا تھا کہ آگے چل کر اصولوں کی پابندی نہ کرنے پر''جو فتنے صدیوں میں آئیں گے وہ دنوں میں ظاہر ہوں گے''(ملفوظات مولانا الیاس)۔اور وہی ہوا اور اس کام کا منطقی نتیجہ یہی نکلنا تھا جو ظاہر ہوا۔

نوٹ:ایک خط اس تحریر میں ہی اس طرح کا لگا ہوا ہے۔کہ کن کن علماء نے حضرت مولانا الیاس صاحب رحمہ اللہ کو مشورہ دیا تھا اور اس کا جواب دے دیا گیا تھا یا انھوں نے علماء وقت سے مشورہ کیا تھا؟اس بارے گزارش یہ ہے کہ جن حالات میں یہ کام شروع ہوا وہ بظاہر وقت کی ضرورت اور اچھے اصولوں کے ساتھ ہو رہا تھا اگر چہ تھا بدعت ہی۔نتائج بھی اچھے ہی برآمد ہوتے رہے مگر اس کے بعد اس میں بقول مولانا احتشام الحسن کاندھلوی رحمہ اللہ غیر اصولوں کے ساتھ اس میں تغیر آتا گیا اب آخر کار یہ نتائج آ گئے یہ ایک الگ بحث ہے پہلی بات تو یہ کہ ہمارے تاریخ میں یہ بات کہیں مذکور نہیں کہ حضرت مولانا الیاس رحمہ اللہ نے علماء وقت یعنی حضرت تھانوی،حضرت مدنی،حضرت مولانا محمد اسماعیل میرٹھی وغیرہ

جیسے حضرت کے مشورہ سے یہ کام شروع کیا بلکہ آپ بیتی میں حضرت مولانا زکریا کاندھلوی رحمہ اللہ نے تو باقاعدہ مولانا محمد اسماعیل میرٹھی رحمہ اللہ کے اس کام پر اعتراضات نقل کئے رجوع کریں (آپ بیتی) پھر مولانا احتشام الحسن کاندھلوی رحمہ اللہ نے باقاعدہ ''بندگی کی صراط مستقیم'' نامی رسالہ لکھ کر مولانا محمد میاں صاحب رحمہ اللہ کو دکھا کر تصحیح کروا کر الجمعیۃ پریس میں چھپوا کر شائع کر دیا اور اس وقت دارالعلوم دیوبند کے مفتی صاحب مفتی محمود حسن گنگوہی اور مظاہر العلوم سہارنپور بھیجا اور قاری محمد طیب صاحب رحمہ اللہ مہتمم دارالعلوم دیوبند کو بھی بھیجا کہ آپ اگر اس سے متفق ہوں تو اس کو ماہنامہ دارالعلوم دیوبند میں شائع کر دیں تا کہ علماء دیوبند کا مسلک واضح ہو جائے دارالعلوم دیوبند میں بھی چھپا اس کے بعد الگ سے ''بندگی کی صراط مستقیم'' میں بھی چھپ گیا ظاہر ہے کہ حضرت مولانا معمولی شخصیت نہ تھے وہ اس کام کے رکن رکین تھے ان کا علیحدگی اختیار کرنا علماء دیوبند کے مسلک کو واضح کرنا تھا۔ تو یہی رسالہ برات علماء دیوبند کا مسلک کیوں نہیں سمجھا جا رہا؟ اب آئیں

۲: اس کے بعد ''مدرسہ حسینیہ'' دیوبندی مکتبہ فکر کا مدرسہ تھا قصبہ کاؤلی ضلع مظفر نگر میں 26 فروری 1968ء کو دیوبند کے جید علماء دیوبند تشریف لائے ایک جلسہ عام ہوا اور اس میں اس کام سے برات کا اظہار کیا گیا پھر الجمعیۃ پریس دہلی میں بنام ''اصول دعوت و تبلیغ'' چھپا تفصیل ملاحظہ ہو حضرت مولانا امان اللہ عمرزئی کی تحریر ''احقاق الحق البلیغ'' ص ۱۲۱، ۱۲۲ میں۔

اس میں حضرت مولانا عبدالرحیم شاہ صاحب رحمہ اللہ نے خوب شرح و بسط سے اس کام پر تبصرہ کیا اور یہ بتایا کہ حضرت مولانا محمد زکریا کاندھلوی رحمہ اللہ یا دوسرے حضرات کے فضائل تبلیغ پر لکھی جانے والی کتب کا مصداق مروجہ تبلیغی طریقہ کار نہیں اور نہ ہی مصداق یہ ایک بہت بڑی تلبیس ہے اور مؤلفین اس کی وضاحت کریں کہ مطلقاً تبلیغ اور مروجہ تبلیغ میں کیا فرق ہے۔؟

مطبوعہ مدینہ منورہ بمع انکشاف حقیقت تو یہ کہنا کہ کون مؤید تھے اور کون مخالف یہ باتیں نشاندہی کر دیتی ہیں۔

حضرت تھانوی اس زمانے میں مرجع خلائق تھے۔ مگر خود حضرت اس طرف التفات نہ فرماتے تھے ''کہ ایک عالم کے وعظ کے بعد بہت سی باتیں قابل شرح و تشریح رہ جاتی ہیں یہ میواتی عامی جب جگہ جگہ بات کرینگے تو اُٹھنے والے سوالات کا کون جواب دے گا؟'' اور پھر بقول مولانا سلیم اللہ خان صاحب حضرت کے خلفاء میں حضرت مولانا مسیح اللہ خان صاحب رحمہ اللہ نے بستی نظام الدین والوں کے غلو و بے اعتدالیوں کی وجہ سے ہمیں دارالعلوم دیوبند کے دوران منع کر دیا تھا کہ ہم تبلیغی جماعت کے مرکز نہ جایا کریں حضرت ان کے غلو پر مطلع ہو گئے تھے۔ ''بحوالہ خطاب فجی آئرلینڈ'' (ماہنامہ الوفاق)

اس کے بعد حضرت تھانوی رحمہ اللہ کی خانقاہ کے مفتی قاضی عبدالسلام نوشہروی رحمہ اللہ نے تبلیغی جماعت کے بارے

میں ایک تحریر لکھی وہ حضرت کے خلفاء میں سے بھی تھے اس تحریر کی تائید وتقریظ حضرت مولانا شمس الحق افغانی رحمہ اللہ۔دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک کے مفتی فرید صاحب زروبی اور جامعہ اشرفیہ کے مفتی، مفتی جمیل صاحب رحمہم اللہ نے اپنی آراء دیکر کیں۔

لیکن اس تحریر پر ظلم یہ کیا گیا کہ پورا ایڈیشن ان تبلیغی احباب نے خرید کر نذر آتش کیا مفتی رشید احمد صاحب رحمہ اللہ کراچی کے متوسلین سے ایک نسخہ برآمد ہوا یہ حضرت نوشہروی رحمہ اللہ نے جو نسخے علماء کرام کو بھیجے تھے اس میں سے جو بچا ہوا نسخہ ملا اس کو اب مولانا امان اللہ خان صاحب کاملپوری دامت فیوضھم نے ٹائپ کروا کر طبع کرا دیا علمی تحریر ہے اور اس میں تبلیغی جماعت کی شرعی حیثیت پر فتویٰ دیا گیا ہے (ضرور مطالعہ کیا جائے) مکتبہ ادارۃ اسید اللہ شہید دامان چھچھ اٹک، اسلامی لائبریری چک 127SB سرگودھا 03476895552 اسلامی کتب خانہ صوابی بازار خیبر پختون خواں مفتی عبدالشکور ترمذی خلیفہ حضرت مدنی رحمہ اللہ نے ''اصول دعوت تبلیغ'' نامی کتاب لکھی جسمیں ان کی بے اعتدالیوں اور عورتوں کی تبلیغی جماعت پر عدم جواز کا فتویٰ دیا۔

مفتی رشید احمد لدھیانوی رحمہ اللہ اور مولانا محمد یوسف لدھیانوی رحمہ اللہ سمیت کراچی کے جید علماء کرام کا فتویٰ جس کو حضرت تقی عثمانی نے اپنے لیٹر پیڈ پر لکھا اور جماعت والوں کو بھیجا کہ اپنی اصلاح کریں یہ تحریر بھی مولانا امان اللہ صاحب کی تحریر احقاق الحق البلیغ میں شامل ہے۔

جامعہ اشرفیہ لاہور کے حالیہ مفتی داؤد صاحب اور الہلال مسجد و جامعہ مدنیہ لاہور کے مفتی حضرت مولانا عبدالواحد صاحب بھی اس جماعت کو بدعتی سمجھتے ہیں۔۔ رجوع کیا جائے (ماہنامہ حق چاریار بعنوان طارق جمیل صاحب مولوی احسان صاحب مولانا سعید احمد خان صاحب کی بے اعتدالیاں)

نصرت العلوم گوجرانوالہ کے مفتی محمد عیسیٰ گورمانی صاحب نے ''کلمۃ الھادی'' کتاب ضخیم لکھ کر جماعت اور ارباب جماعت کی بے اعتدالیوں پر مطلع فرمایا۔

**امام اہل السنت مولانا محمد سرفراز خان صفدر رحمہ اللہ نے اپنی آخری عمر میں باوجود علالت کے ۲۵ سے کے قریب الزامات وسوالات پر مشتمل تحریر لکھوائی اور طارق جمیل کو بھجوائی جس میں انہوں نے تبلیغی جماعت کی خرابیوں پر ان کو مطلع فرمایا۔عنوان تحریر ہے۔''خط بنام مولوی طارق جمیل صاحب'' بقلم مولانا عبدالحق خان بشیر**

حضرت کی اس تحریر پر دستخط ہیں اور حضرت کی یہ آخری تحریر ہے۔


(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)

## تبلیغی جماعت میں حکم نہیں درخواست ہے۔

کیا فرماتے ہیں تبلیغی جماعت کے امیر امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے بارے میں

امیر جماعتِ تبلیغ (حضرت جی)

## حضرت مولانا انعام الحسن کاندھلوی (نور اللہ مرقدہ)

(آخری تقریر اجتماع مدنی مسجد تبلیغی مرکز کراچی پاکستان)

### {بیان کے اختتام کے آخری الفاظ}

یہ امر نہیں ہے کہ امر جو ہے بڑے کا چھوٹے کے اوپر چلتا ہے۔۔۔ ہماری اس تبلیغ میں اس دعوت میں نہیں ہے۔۔۔ یہ عرض ہے۔۔۔ یہ خدا کے بندوں کے سامنے پیش کرنا ہے۔ یہ حکم نہیں ہے جس کو کہا ہے امر بالمعروف ونہی عن المنکر۔۔۔ یہ ان لوگوں کیلئے ہے۔۔۔۔ جن کے پاس مرتبہ ہو جن کے پاس طاقت ہو ہمارے پاس یہ نہیں ہے۔ ہم اس کے مکلف نہیں ہیں۔۔۔ ہمارے لئے تو دعوت ہے دعوت کے اندر عرض ہوتی ہے۔

عرض الدعوۃ۔۔۔ دعوت کا پیش کرنا عرض ہوتا ہے۔ چھوٹا بن کر کسی بات کو پیش کرنا، جیسا کہ ہمارے محاورہ میں بھی مشہور ہے۔۔۔ عرض پیش کی میں نے۔۔۔ تو یہ دعوت ہے۔۔۔ دعوت کے اندر عرض ہے۔۔۔ اس کے اندر امر نہیں ہے۔

اللہ جل شانہ عم نوالہ ہمیں اپنی زندگی میں صحیح چلنے کی توفیق نصیب فرمائے۔۔۔ اور اسکی محنت کرنے کیلئے خدائے پاک ہم کو قبول فرمائے۔۔۔ اقتباس: صفحہ نمبر 520۔۔۔ سہ ماہی احوال وآثار کاندھلہ 9/5/1991

راقم: اس بیان میں خود شریک تھا اور اسی بیان کے بعد الحمد للہ حضرت جی سے بیعت کا شرف بھی حاصل ہوا۔ اللہ تعالیٰ حضرت جی کی قبر کو نور سے منور فرمائے کہ جنہوں نے فرمادیا کہ اس تبلیغ کے کام میں امر حکم نہیں ہے اور نہ ہی نہی عن المنکر کے ہم مکلف ہیں جس کام پر اللہ تعالیٰ نے ہمیں بہترین امت کہا ہے یہ کام وہ کر سکتے ہیں جن کے پاس طاقت اور حکومت ہے الحمد اللہ یہ کام افغانستان کے طالبان کرتے تھے طاقت سے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر جس کی وجہ سے پورے ملک سے برائیاں ختم ہوگئیں اور امن قائم ہوگیا۔۔۔ اور کافر امن کے نام نہاد داعی اسی لئے ان کے دشمن بن گئے اللہ تعالیٰ ہمیں بھی ان کی طرح امر بالمعروف ونہی عن المنکر کرنے کی توفیق نصیب فرمائے۔ (آمین)


(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)

## تبلیغی جماعت کو اپنا سلسلہ کہنے پر حضرت مولانا سلیم اللہ خان ؒ کو حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب (مصنف: انکشاف حقیقت) کا خط، جسمیں مولانا الیاس ؒ کے ملفوظات سے انکشافات کی باتیں۔

بحضور لامع النور مخدوم و مطاع شیخنا المحترم شیخ المحدثین

حضرت مولانا سلیم اللہ خان بارك اللہ تعالیٰ فی عمر کم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

بعد سلام مسنون ودعائے مشحون عرض ہے کہ جناب والا کے ساتھ بندہ تلمیذانہ تعلق ہے۔اس لئے خط لکھنے کی جسارت کی ہے۔جناب والا کا ایک بیان ایک کتابچہ "بصیرت افروز کارگزاریاں" میں پڑھا، آپ نے فرمایا میرے بزرگو! ہمارے یہاں ایک سلسلہ دعوت وتبلیغ کا ہے، ایک دوسرا جہاد ومجاہدین کا ہے، تیسرا سلسلہ اہل حق کی خانقاہوں کا ہے، ایک چوتھا سلسلہ مدارس کا ہے، پانچواں سلسلہ سیاست کا ہے۔

لیکن بڑے افسوس کے ساتھ یہ کہنا پڑتا ہے کہ جو لوگ دعوت وتبلیغ کے کام میں جڑے ہوئے ہیں انکا نقطہ نظر یہ ہے کہ جہاد والے خانقاہ والے، مدارس والے، مذہبی وسیاسی جماعتوں والے سب فضول ہیں۔انہوں نے دین کو بہت نقصان پہنچایا ہے۔ان کے بعض ذمہ دار تو یہاں تک کہہ دیتے ہیں یہ جو دعوت وتبلیغ کا کام ہے یہ حضرت نوح ؑ کی کشتی ہے۔

**(یہ طریقہ تبلیغ کشتی نوح کی طرح ہے۔مولانا الیاس بانی تبلیغی جماعت۔مکتوبات، صفحہ نمبر 37)**

اس میں حضرت نوح علیہ السلام کے ساتھ اہل ایمان داخل ہوگئے وہ محفوظ رہے۔اور جو لوگ حضرت نوح ؑ کی کشتی میں سوار نہ ہو سکے وہ سب غرق ہوگئے اور تباہ برباد ہوگئے۔یہ باتیں ذمہ دار لوگ کرتے ہیں۔پھر چھوٹے ان کی نقل کرتے ہیں یہ کس قدر جہالت کی بات ہے۔اور یہ کس قدر افسوس کی بات ہے کہ ان جاہلوں کے پاس اپنے طلباء کو جہالت اور بدعت ضالہ سیکھنے اور دین کی جڑیں کاٹنے کا عمل سیکھنے کیلئے مدارس کے ذمہ دار حضرات بھیجتے ہیں۔عبدالرحمٰن)۔

کئی لوگ جو ہاضمے کے کمزور ہوتے ہیں وہ اشاروں سے آگے صریح الفاظ میں بھی دوسروں پر تنقید کرتے ہیں یہ حال کس کا ہے۔(جناب والا شائد آپ کو معلوم نہ ہو یہ حال دین کے نادان دوستوں جو دین کے دشمنوں کے آلہ کار کا کردار ادا کر رہے ہیں اور دشمنوں سے زیادہ ضرر پہنچا رہے ہیں۔عبدالرحمٰن۔

یہ حال دعوت وتبلیغ والوں کا ہے۔(استاذ مکرم ومحترم آپنے اپنی گوناگوں مصروفیات اور زیادہ توجہ غیر مقلدین وغیرہ کی طرف مبذول رہنے کی وجہ سے اس بدعتی جماعت کی طرف دھیان نہیں دیا ہوگا۔

اسی وجہ ایک ضالہ جماعت کو دعوت وتبلیغ والے فرمار ہے ہیں۔ جو نہ مدارس کو اہمیت دیتے ہیں نہ جہاد وقتال کے زعما اور مجاہدین کو اہمیت دیدتے ہیں اور نہ ہی وہ خانقاہی عمل کو اختیار کرنے والوں کی اہمیت قبول کرنے کیلئے تیار اور نہ ہی سیاسی مذہبی جماعتوں کی ضرورت تسلیم کرنے کیلئے تیار بلکہ ان کا طرز عمل سب کی جریں کاٹنے پر دلالت کرنا ہے"

مذکورہ بیان پڑھ کر احقر کے ذہن میں ایک اشکال ہوا۔ اپنے استاذ مکرم محترم کے اخلاق کریمانہ واطوار شفیقانہ سے امید واثق ہے کہ اشکال کو حل فرما کر دل مضطرب کو تسلی دینگے۔

اشکال یہ ہے آپ نے اہل حق اور اہل بدعت کو ایک ایک کر کے سب کا تذکرہ اس طرح فرمایا کہ پانچوں شعبے دین کے جائز شعبے ہیں۔ اور انکے افراد میں کچھ خرابی ہے اگر وہ خرابی دور ہوجائے سب اپنے دائرۂ عمل میں کام کرتے رہیں اور دوسروں پر تنقید نہ کریں بلکہ ایک دوسرے سے تعاون کریں تو کیا اسلام میں بدعت ضالہ پر عمل کرنا جائز ہوگا؟ کیا اہل بدعت، دعوت وتبلیغ نام رکھنے سے دعوت وتبلیغ والے بن جائیں گے جن کو جناب والا نے ذکر کیا ہے۔ انکا ازالہ ہوجائے۔ تو کیا اسلام میں اس احمقانہ طریقہ کی گنجائش ہے؟ جو یہ اہل بدعت کرتے ہیں۔ کیا مولانا الیاس صاحب نے جو سلسلہ شروع کیا تھا اسلام میں جائز تھا تو اہل حق نے اسمیں شرکت کیوں نہیں کی؟ حضرت تھانوی رحمہ اللہ کیوں ناراض تھے؟ حضرت عاشق الٰہی میرٹھی نے مولانا الیاس سے فرمایا تبلیغ تو سر آنکھوں پر اس سے تو کسی کو انکار نہیں۔ اسکے ضروری ہونے میں بھی اور مقید ہونے میں بھی مگر جتنا غلو آپ نے اختیار کرلیا یہ اکابر کے طرز کے بالکل خلاف ہے۔ آپ کا اوڑھنا بچھونا تبلیغ ہی بن گیا ہے۔ آپ کے یہاں نہ مدارس کی اہمیت ہے نہ خانقاہوں کی اہمیت؟

آپ جن خرابیوں کا رونا روتے ہو وہ بانی جماعت تبلیغ مولانا الیاس صاحب میں بدرجہ اتم موجود تھی۔

موصوف کے نزدیک یہ بدعت اصلی جہاد تھا اور بعض حیثیت سے قتال سے بھی افضل۔ (ملفوظات ص ۶۷۔۶۸)

میں لکھا ہے کہ جو بعض حیثیات سے اگرچہ قتال سے کم تر ہے لیکن بعض حیثیات سے اس سے بھی اعلیٰ ہے مثلاً قتال میں شفاء غیظ اور اطفاء شعلہ غضب کی صورت بھی ہے اور یہاں اللہ کے لئے صرف کظم غیظ ہے اور اس کے دین کے لئے لوگوں کے قدموں میں پڑ کر اور ان کی منتیں خوشامدیں کر کے بس ذلیل ہونا ہے۔ ملفوظات: صفحہ نمبر 68،67

حضرت والد ہمارا المیہ یہ ہے کہ نہ ہم بانی تحریک کے ملفوظات پڑھتے ہیں اور نہ انکے مکتوبات پڑھتے ہیں۔

ملفوظات صفحہ نمبر 7 میں لکھا ہے۔ کہ مولانا منظور احمد نعمانی صاحب سے فرمایا۔ کچھ نہیں ہے۔ بس تمہی لوگوں کا بیمار ڈالا ہوا ہوں تمھارا ہی ستایا ہوا ہوں۔ تم آجاؤ دین کا کام کرنے لگو۔ انشاء اللہ اچھا ہوجاؤنگا۔ ملفوظات۔ صفحہ نمبر 7

ذرا غور فرمائیں مولانا محمد منظور نعمانی صاحب سے فرماتے ہیں۔ کہ تم آجاؤ اور دین کا کام کرنے لگو۔ کیا منظور احمد نعمانی

صاحب مولانا ظفر احمد عثمانی صاحبؒ اور ابوالحسن علی میاںؒ ندوی دین کا کام نہیں کرتے تھے۔آج علماء کو شکایت ہے کہ تبلیغی کارکن مدرسہ اور خانقاہ اور مقررین اور واعظین کے کام کو دین کا کام نہیں سمجھتے جس مدرسہ میں فضائل اعمال پڑھی جاتی ہے وہاں یہ بستر بند جماعت کے افراد کہتے ہیں کہ اللہ کا شکر ہے کہ فلاں مدرسہ میں بھی دین کا کام ہونے لگا ہے۔ یہ قصور اِن اَن پڑھ مبلغوں کا نہیں بلکہ یہ ذہن سازی مولانا الیاسؒ کی اختراع ہے۔اور اس خود ساختہ کام ہی کو دین کا کام سمجھتے تھے۔ (اس طرح کے بے شمار ملفوظات اور مکتوبات مولانا عبدالرحمٰن صاحب کی کتاب انکشاف حقیقت اور کشف الغطاء میں موجود ہیں)

فقط والسلام

آپ کا تلمیذ رشید احقر

عبدالرحمٰن

فاضل دارالعلوم کراچی

## شیخ الاسلام حضرت مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب تبلیغی جماعت والوں کو نصیحت کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

**غلو افراط او رتفریط سے بچیں ورنہ یہ تمہیں امت مسلمہ سے کاٹ کر رکھ دے گی اور ایک الگ فرقہ بنا دے گی**

**یہ غلو تمھیں تباہی کی طرف لے کر جا رہا ہے۔ یہ ذہنیت اس کام کو آگ لگا دے گی۔**

خدا کیلئے اس بات کو سمجھو اگر کوئی آدمی اخلاص سے سمجھا رہا ہو تو اس کو اپنا دشمن اور مخالف مت سمجھو۔

یہ باتیں تمھیں ایک دن فرقہ بنا دیں گی یہ تمہیں امتِ مسلمہ سے کاٹ کے رکھ دیں گی۔ خاص طور پر جو اہل علم ہیں وہ انہیں سمجھائیں اور اعتدال پر لانے کی کوشش کریں۔

مولانا الیاس صاحب نے میرے والد صاحب سے فرمایا تھا کہ جماعت عام لوگوں کے ہاتھوں میں جا رہی ہے ایسا نہ ہو کہ یہ غلو اور افتراط میں پڑھ جائیں۔ جو اب ہمیں اپنی آنکھوں سے نظر آ رہا ہے۔

اگر کوئی بات انکو کتنے ہی اخلاق محبت اور پیار سے سمجھائیں تو کہتے ہیں کہ یہ مخالفت ہے۔ خدا کیلئے اس طرز عمل سے خود بچیں اور دوسروں کو بھی بچائیں۔ اب میں (تمہیں کسی کا سنا سنایا نہیں بلکہ) اپنا واقعہ سناتا ہوں کہ حضرت مولانا سبحان محمود صاحب نے مجھ سے فرمایا کہ آپ نعمان مسجد لسبیلہ چوک میں بیان کرلیا کریں۔ تو وہاں اعلان ہوا تو تبلیغی جماعت والے آگئے اور کہا کہ آپ دن تبدیل کریں کیونکہ اس دن ہمارا گشت ہوتا ہے۔ تو میں نے کہا کہ بیان تو آپ کے گشت سے پہلے ختم ہو جاتا ہے۔ تو کہنے لگے کہ جب لوگ آپ کا بیان سنیں گے تو ہمارے گشت میں کون شریک ہوگا.... اور پھر چھوٹ سے ایک دم کہنے لگے کہ آپ لوگ دین کے راستے میں رکاوٹ پیدا کر رہے ہیں۔ انکے نزدیک گشت ہی دین ہے باقی قرآن وحدیث کا علم سیکھنا سکھانا دین نہیں۔ اسکو میں کہتا ہوں کہ یہ غلو ہے جو تمیں تباہی کی طرف لے کر جا رہا ہے۔ ان باتوں کا ذکر کیا جائے تو گویا مخالفت کر دی ہے ان کی۔ خدا کیلئے اس ذہنیت کو ختم کرو یہ آگ لگا دی گی اس کام کو۔ یہ کام کے اندر نقصان پیدا کر یگی۔ اس سے دین کا کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔ کہ بس یہ ہی کام ہے جو کرونگا۔ باقی کوئی حقیقت نہیں ہے کسی کام کی۔ یہ ہے غلو۔ اللہ تعالیٰ محفوظ رکھے غلو سے افراط وتفریط سے۔ (آمین) (یہ بیان آپ ویب سائٹ پر سن بھی سکتے ہیں۔)

یہ تو مفتی صاحب نے فرمایا ہے عام تبلیغی ذمہ داروں کے بارے میں۔ اور اب ایک تبلیغی اکابر بزرگ مولانا سعید احمد خان کے بارے میں فرماتے ہیں کہ جو باتیں تبلیغی جماعت کے حضرات کی طرف منسوب کر کے نقل کی گئی ہیں وہ اتنی بے بنیاد نہیں۔ میرے پاس ان کا خط موجود ہے جو دیکھنا چاہئے دیکھ لے۔ جو بہت ہی خطرناک ہے جس پر خاموش نہیں رہنا چاہئے۔ **(تقریر ترمذی، جلد 2، صفحہ 210)**

یہ خط اور اسکا جواب کتاب "دفاع تبلیغ اسلام" صفحہ نمبر 66 پر دیکھیں۔

مفتی تقی عثمانی صاحب اپنے فتاویٰ عثمانی میں تبلیغی جماعت کے بارے میں ایک سوال کے جواب میں لکھتے ہیں:۔

''یہ بات احقر کی فہم ناقص سے بالاتر ہے کہ تبلیغ میں نکلنے پر ہمیشہ صحابہ کرامؓ کے جہاد کے واقعات سے استدال کیا جاتا ہے۔لیکن عملا جہاد کے بارے میں طرز عمل یہ ہے کہ گویا جہاد کوئی شرعی فریضہ ہی نہیں ہے۔ بلکہ اسے عملا منسوخ سمجھا جاتا ہے اور جہاد کی بعض اوقات مخالفت بھی کی جاتی ہے''**بحوالہ: فتاویٰ عثمانی، جلداول، صفحہ نمبر ۲۴۲**

دیتے ہیں اپنی عقل سے حکم خدا میں دخل۔ ۔رہزن بھی ہیں وہ رہنمائی کے ساتھ ساتھ

اچھائی کرر ہے ہیں برائی کے ساتھ ساتھ۔۔کھلا رہے ہیں زہر بھی دوائی کے ساتھ ساتھ

## ہمارے بیانات میں بے اعتدالیوں کی وجہ سے اگر دیوبندوالوں نے یہ کہہ دیا کہ اس کام کے ساتھ ہماری تائید نہیں ہے۔تو ہمارا یہ کام پھر سے زیرو پر چلا جائے گا۔ساؤتھ افریقہ سے ہندوستان آئے ہوئے تبلیغی علماء کرام کے وفد سے حضرت مولانا عبدالرحمٰن رویانہ صاحب کا بیان

**یہ بیان آپ اس ویب سائٹ پر سن بھی سکتے ہیں۔www.difaetabligh.wordpress.com**

اہل حق جو پوری دنیا کے ہمارے کام پر جمع تھے چاہے وہ مدرسوں سے ہوں یا خانقاہوں سے ہمارے ان بیانات میں بے اعتدالیوں اوران کوآ گے علاقوں میں نقل کرنے کی وجہ سے اس کام میں زبردست فرق آیا کہ اہل حق علماء ہم سے دور ہونا شروع ہو گئے اوراشکالات کی دیواریں کھڑی ہوئیں اوراہل حق علماء کرام نے پچاسوں (سو سے زائد) کتابیں ہمارے خلاف لکھ دیں۔ اور یہ دارالعلوم دیوبند اور مظاہرالعلوم اور ندوہ کے علماء جو کام نظام الدین سے چل رہا ہے اس سے ایک فیصد بھی متفق نہیں وہ سمجھ رہے ہیں کہ دین میں تحریف کی باتیں نظام الدین سے ہورہی ہیں۔ابھی انہوں نے ان باتوں کی نشاندہی بھی شروع کردی ہے اورمفتی زید صاحب ندوہ والوں نے 14 صفحات کا خط لکھا ہے۔جسمیں انہوں نے ساری باتوں کی نشاندہی کی ہے۔کہ کون کون سی باتوں سے دین میں تحریف آئی۔اور کون کون سی باتیں سلف صالحین کے مسلک سے ہٹی ہوئی ہیں۔اور کون سے راستے سے مدارس،علماء،خانقاہوں اور دین کے دوسرے شعبوں کو مجروح کیا جارہا ہے۔ان باتوں سے خطرہ بہت بڑھ گیا ہے اوران کا اشکال یہ تھا کہ تمھاری جماعت میں ایک بھی سمجھدار آدمی نہیں ہے۔کہ جوان باتوں کو سمجھے کہ یہ حق ہیں کہ ناحق صحیح ہیں کہ غلط اگر سمجھدار ہے تو پھر وہ بولتا کیوں نہیں اسکا مطلب یہ ہے کہ تم سب ان غلط کاموں سے متفق ہو۔اب خطرہ اس قدر بڑھ گیا تھا کہ اگر دیوبند والوں نے یہ کہہ دیا کہ اس کام کے ساتھ ہمارے تائید نہیں ہے۔تو ہمارا یہ کام پھر سے زیرو پر چلا جائے گا۔کیوں کہ دیوبند کا آج بھی وہی مقام ہے جوکل تھا۔اوراگر انہوں نے یہ کہہ دیا کہ یہ گمراہ فرقہ ہے۔جیسا کے ہمارے بعض بڑے اہل حق علماء کی

تحریروں سے یہ باتیں ملیں گی کہ جو ذہنیت اس وقت تبلیغ والوں کی بنائی جا رہی ہے۔ اگر اسکے لئے کوئی جماعت میں نکلتا ہے۔تو اسکا نکلنا حرام ہے۔اور ایسی باتیں بڑے بڑے اہل حق علماء نے لکھی ہیں۔ (**آپ کے مسائل اور انکا حل جلد 10،ص 21، 22، 23**)

یہ باتیں جب مولانا (سعد کاندھلوی) کو بتائی گئی تو مولانا نے کبھی ان پر دیہان نہیں دیا۔

(نوٹ: بلکہ جب ایسی خلاف شریعت باتیں مولانا سعد کو دیوبند والوں نے بتائیں تو مولانا سعد نے جواب دیا۔ کہ ہمارا کھوٹہ سکہ چل گیا ہے۔۔اب تم دیوبند والوں سے جو ہوسکتا ہے وہ کرلو۔جس کے بعد شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند، مفتی سعید احمد پالن پوری صاحب نے فرمایا کہ پانی اب سر سے گذر گیا ہے۔اب قضیہ عوام کے سامنے رکھنا ضروری ہے تا کہ وہ اپنا ایمان بچائیں۔

## ان تبلیغی جماعت والوں نے سارے دین کو بگاڑ رکھا ہے۔سارے دین کا ستیاناس کر رکھا ہے۔

## شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند حضرت مولانا مفتی سعید احمد پالن پوری صاحب (دامت برکاتہم)

**قرآن وحدیث کی تمام جہادی آیات واحادیث کو اگر کوئی کسی اور کام میں لگائے تو یہ قرآن وحدیث میں تحریف ہے اور یہ بہت بڑی گمراہی ہے۔** یہ نظام الدین تبلیغی جماعت والوں نے مشکوٰۃ کی پوری کتاب الجہاد کو اپنی منتخب حدیث میں لگا دی ہے۔مشکوٰۃ کی کتاب الجہاد کا تمہارے کام سے کیا تعلق ہے۔ان لوگوں نے سارے دین کو بگاڑ رکھا ہے۔سارے دین کا ستیاناس کر رکھا ہے۔قرآن وحدیث میں جہاد حقیقی کی جتنی آیتیں اور حدیثیں ہیں۔ان سب کو انہوں نے یہ ہمارا کام ہے... ہمارا کام ہے کہہ رہے ہیں۔ یہ قرآن وحدیث میں تحریف ہے اور قرآن وحدیث میں تحریف بہت سنگین جرم ہے۔سمجھنے کی بات یہ ہے کہ 50 60 سال سے یہ بات کرتے کرتے انہوں نے تمام لوگوں کا دماغ خراب کر دیا ہے۔اب لوگ یہ سمجھنے لگے ہیں یہ ہی جہاد ہے۔

(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ کو اتنا بولو اتنا بولو کہ لوگوں کو جھوٹ سچ اور سچ جھوٹ لگے۔)

یاد رکھو جہاد کے ساتھ مسلمانوں کی سربلندی وابستہ ہے۔جہاد جب تک چلے گا مسلمانوں کا سر اونچا ہوگا۔اور جب جہاد بند ہوا تو مسلمانوں پہ ذلت چھا جائے گی۔یہ تبلیغ والے تو ساری دنیا میں جہاد کر رہے ہیں تو مسلمانوں کی ذلت دور کیوں نہیں ہوتی۔ تو معلوم ہوا کہ یہ جہاد ہے ہی نہیں اگر جہاد ہوتا تو مسلمانوں کی ذلت دور ہوتی۔حدیث میں آتا ہے کہ شرک کرنا سب سے بڑا گناہ ہے۔اور یہ تبلیغ والے کہتے ہیں کہ سب سے بڑا گناہ تبلیغ میں نہ نکلنا ہے۔دلیل دیتے ہیں کہ وہ 3 صحابی تبوک میں

پیچھے رہ گئے تھےتو 50دن تک بائیکاٹ کیا گیا تھا۔جو چاہے انکا حسنِ کرشمہ ساز کرے۔انکے جو من میں آئے گا وہی تفسیر کریں گے۔ان کے جو من میں آئے گا وہی حدیث کی تشریحیں کریں گے۔وہ (تبلیغی جماعت والے) دیوبند کے اکابر کے پابند نہیں ہیں،انکامرکز بھی الگ انکی تفسیریں بھی الگ انکی حدیث کی شرحیں بھی الگ ہے وہ جو چاہے کریں۔

**21جنوری 2017 بمقام:دارالحدیث دیوبند۔بموقع:درس بخاری** (یہ بیان آپ ویب سائٹ پر سن بھی سکتے ہیں۔)

مفتی تقی عثمانی صاحب،مفتی سعید احمد پالن پوری صاحب کے یہ بیان اور بے شمار علماء کرام کے تبلیغی جماعت والوں کے بارے میں بیانات آپ اس ویب سائٹ پر سن بھی سکتے ہیں۔

**www.facebook.com/defaetabligh www.difaetabligh.wordpress.com**

# داعیان اسلام کیلئے خصوصی دعا

یا اللہ! جومسلمان بھائی دعوت وتبلیغ کا کام کرنے والے تیری سچی کتاب کے مبارک قرآنی احکامات اور حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نورانی طریقوں کی دعوت علمائے کرام سے سیکھ سیکھ کر۔۔قرآن وحدیث کے مطابق۔ وقت کے امر کے ساتھ۔حق وسچ دنیا بھر میں پھیلاتے ہیں ایسے محبان اسلام امت مسلمہ کا درد رکھنے والے اپنے نیک محبوب بندوں کی ہمارے دلوں میں محبت پیدا فرما اور ہمیں بھی ایسا سچا داعی بنا کر دنیا کے مسلمانوں کو اس نیک کام پر لانے کا ذریعہ بنا اور جولوگ اس طرح دین اسلام کی دعوت پھیلانے والوں سے بغض رکھتے ہیں جگہ جگہ انکی مخالفت کرتے ہیں ۔ایسے بد بخت لوگوں کو ہدایت نصیب فرما۔اور اگر وہ ہدایت کے قابل نہیں تو ان کو تباہ و برباد فرما کر سابقہ نافرمان قوموں کی طرح عبرت کا نشان بنا۔اور جولوگ یا اللہ دعوت وتبلیغ جیسے نیک کام کی آڑ میں تیری سچی کتاب کے اللہ کے رستے میں لڑنے والے جہادی احکامات فضائل اہمیت وعیدوں پر جھوٹ بولتے ہیں اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور صحابہ اکرام کے عظیم جنگی کارناموں کو چھپانے کی دعوت پھیلاتے ہیں جو تیرے دشمن یہودیوں اور قادیانیوں کا کام ہے کہ قرآن وحدیث پر جھوٹ بولنا۔جن جھوٹوں پر آپ نے قرآن کریم میں لعنت فرمائی ہے اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی ایسے لوگوں پر حدیث مبارک میں لعنت فرمائی ہے کہ جولوگ یہ کہتے ہیں کہ ابھی جہاد کا وقت نہیں آیا۔ یا اللہ ایسے لوگوں کو ہدایت نصیب فرما۔کہ تیرے اور نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے غیظ وغضب کی جھوٹی دعوت پھیلانے سے بچیں جس سے مسلمانوں کا ایمان خراب ہوتا ہے۔اور ایسے بے ایمانوں سے تو ناراض ہوکر ان کو جہنم میں ڈالے گا یا اللہ ایسی جنت کے نام پر مسلمانوں کو قرآن وحدیث پر جھوٹ بولنے والی جہنمی دعوت کے پھیلانے سے ہماری اور پوری امت مسلمہ کی حفاظت فرما۔اور جولوگ جانتے ہوئے بھی اللہ کے رستے میں لڑنے والے قرآنی احکامات اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نورانی جہادی طریقوں کی مخالفت کی دعوت پھیلانے سے باز نہیں آتے جن کی قسمت کی کتاب میں بدبختی لکھی جا چکی ہے ایسے بدبخت جہنم کے داعیوں کو تباہ و برباد فرما کر سابقہ نافرمان قوموں کی طرح ان کو بھی عبرت کا نشان بنا۔تا کہ آنے والی نسلیں ان کے شر سے بچیں۔۔۔آمین۔۔۔آمین۔۔۔آمین۔ یارب العالمین۔

نوٹ:تبلیغ کے نام سے تحریف... دین کے نام سے بے دینی اور ہدایت کے نام سے گمراہی پھیلانے والے کون؟ جن کے بارے میں سو سے زائد کتابوں میں کیا فرماتے ہیں علماءدین یہ راز امت مسلمہ کو بتانے کیلئے یہ کتاب عام کیجئے۔

## تبلیغی جماعت کے کاموں میں حصہ نہ لینے والے مدارس اور خانقاہوں کے علماء کرام کو منافقین کے ساتھ تشبیہ دینا (معاذ اللہ)

بہر حال اللہ اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور علماء ربانیین کے ارشادات، تاریخ، اور مشاہدہ سے یہ بات بالکل عیاں ہے کہ مدارس وخوانق اور انسانی زندگی کے علمی وعملی، انفرادی واجتماعی، ظاہری وباطنی، خصوصی وعمومی تمام شعبوں کی مکمل اصلاح کیلئے ضروری اور اسکے ضامن اور ذریعہ ہیں۔ اور اہم مشاغل وخدماتِ دینیہ میں مشغول حضرات علماء کرام کی جو اس جماعت تبلیغیہ مروجہ میں شریک نہیں۔

منافقین کی شان میں نازل شدہ آیات قرآنیہ کا مصداق قرار دینا اور جہنمی بتانا کہاں تک صحیح ہے۔ جیسا کہ کتاب، کیا تبلیغی کام ضروری ہے" کے ص 9/73 پر ہے کہ

اب تک علماء نے اس تحریک میں پورے طور پر حصہ نہیں لیا۔ میرے خیال میں یہ اس قسم کی غلطی ہے جسکی قرآن نے نشاندہی کی ہے۔

و اذا قیل لہ اتق اللہ اخذتہ العزۃ باالاثم

پوری آیت یہ ہے

واذا قیل لہ اتق اللہ اخذتہ العزۃ باالاثم فحسبہ جھنم ولبئس المھاد

جس کا ترجمہ مع تفسیر یہ ہے کہ

(اور اس مخالفت وایذاء رسانی کے ساتھ مغرور اس درجہ ہے کہ) جب اس سے کوئی کہتا کہ خدا کا تو خوف کر (تو اس سے نخوت کرتا ہے اور وہ نخوت اس کو اس گناہ پر (دونا) آمادہ کر دیتی ہے۔ سو ایسے شخص کی سزا جہنم ہے اور وہ بری آرامگاہ ہے

(بیان القرآن)

خود حضرت شیخ الحدیث دامت برکاتہم نے اعتراف فرمایا کہ یہ اعتراض بھی بہت کثرت سے آرہا ہے۔ کہ تبلیغ والے علماء کی اہانت کرتے ہیں۔ (اعتراضات وجوابات/ص23)

جماعت کے جاہل مقررین اور حامی اپنی اجتماعی تقریروں اور نجی مجلسوں میں عام گفتگوؤں میں کہنے لگے کہ علماء ذہنی عیاشی میں مبتلا ہیں۔ یا اللہ ان مدرسوں اور خانقاہوں کو تباہ کر دے جیسے انہوں نے دین کو تباہ کیا ہے خدا برا کرے ان لوگوں کا جنہوں نے دین کو مدرسوں اور خانقاہوں میں محدود کر دیا ہے۔ ہمیں کہنے دیجئے کہ علماء قصور کر رہے ہیں۔ یہ دین کے کام کیلئے

نہیں نکلتے۔

جب ان علماء کو باہر نکلنے کی دعوت دی جاتی ہے۔تو ان کو حقوق یاد آنے لگتے ہیں۔ یہ علماء مشائخ لوگوں کو رہبانیت کی تعلیم دے رہے ہیں۔ان علماء سے مدرسہ میں بچے پڑھوالو۔فتوے حاصل کرلو۔تقریریں رات بھر کرالو۔مگر انبیاء علیہم السلام کا جو کام ہے۔گھر چھوڑ کر چلے لگانا تو یہ ان کے بس کا روگ ہی نہیں۔کام ہم کررہے ہیں۔ہم امیر ہوتے ہیں۔علماء ہمارے بستر ڈھونڈتے ہیں۔علماء تبلیغی جماعت کی ترقی دیکھ کر حسد میں مرے جا رہے ہیں۔علماء درحقیقت اپنی پوجا کرانا چاہتے ہیں۔ علماء بس پیٹ پال رہے ہیں انڈے اور پراٹھے میں مست ہیں۔ان کا کام یہ ہے صدقہ، خیرات، زکوٰۃ چندہ مانگ کر مدرسوں میں بیٹھ کر حرام کھائیں۔علماء سوچتے ہیں کہ اگر جماعت کامیاب ہوگئی اور عوام لوگ اسمیں شریک ہوگئے تو ہماری خدمت کرنے والے کم ہوجائیں گے۔علماء سے تو تبلیغی جماعت ہزار درجہ بہتر ہے۔اپنا کھاتے ہیں۔اور اپنے کرایہ سے آتے جاتے ہیں۔علماء کو سواری چاہئے کرایہ چاہئے اور عمدہ عمدہ کھانا چاہئے۔ان کی ناز برداری کیجئے۔تبلیغی جماعت درحقیقت علماء و مبلغین کو منہ پر طمانچہ ہے جو تبلیغ دین کیلئے فرسٹ کلاس سے کم نہیں کرتے۔( یہ تعریض حضرت مولانا سید ارشاد احمد صاحب مبلغ دارالعلوم دیوبند پر ہے ) خانقاہوں میں کچھ نہیں رہ گیا ہے۔خانقاہ ویران ہیں۔ان میں کتے لوٹ رہے ہیں ان میں باہم اختلاف ہے وغیرہ وغیرہ۔۔۔

پس اے لوگو! علماء باللہ، اولیاء اللہ و بیوت اللہ کی تنقیص وتحقیر کرکے عذاب الٰہی اور تباہی و بربادی کو دعوت مت دو۔عام مسلمانوں کو اصلاح وہدایت کے سرچشمہ سے الگ اور بیگانہ مت کرو۔دینی علمی وعملی خدمات جو مدارس اور خانقاہوں کے فیض یافتہ علمائے ربانی وفضلائے حقانی انجام دے رہے ہیں۔اس کے آثار کالشمس فی نصف النہار روشن اور نمایا ہیں۔ تدریسی تصنیفی تحریری وزبانی تبلیغ غرض کہ ہر خدمت دین ان حضرات کو نصیب ہوئیں۔سینکڑوں ہزاروں ادارے مدرسے وغیرہ ہندوستان وبیرون ہند کے اس مقدس فریضہ کی انجام دہی میں لگے ہوئے ہیں۔لاکھوں کروڑوں انسان ان مدارس اور علماء کے فیض سے بہرہ مند ہوئے اور ہورہے ہیں۔ یہ علامت ان کی مقبولیت کی ہے۔سنت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر عمل کا اور زندگی بسر کرنے کا واحد ذریعہ انہیں حضرات کے اتباع میں منحصر ہے۔اسلاف کرام کا سچا نمونہ بن کر قوت علمیہ عملیہ میں باکمال ہوکر بالکل انہیں کے طرز پر ان بزرگوں نے جو کتاب وسنت اور دین الٰہی کی خدمت کی ہے اور وہ ایک ناقابل انکار حقیقت ہے دین کے فروغ دینے اور سنت کو زندہ رکھنے کیلئے ان کی خدمات کو اندہ رکھنا اور سراہنا انہیں کے طور طریقوں کو اختیار کرنا جو اس وقت مدارس وخوانق کی صورت میں موجود ہیں۔انہیں کی اتباع کی ترغیب دینا، ان کے متبعین کی حوصلہ افزائی کرنا ان کے ساتھ ہر قسم کا تعاون کرنا اس وقت ہر کام کرنے والے مسلمان پر واجب ہے۔

ومن کان حق له مادح فحق علی الناس ان یمدحوه

ان کے طرز کے خلاف دوسرا طریقہ ایجاد کرنا، ان کیے کاموں ان کے طور طریقوں پر تنقید کرنا اور اس کی تحقیر کرنا، ان کی اہمیت کو کم کرنا نہ صرف یہ جائز نہیں بلکہ گناہ عظیم اور بدترین جرم ہے۔

الحادو دہریت اور بد دینی کو مغلوب کرنا نہیں بلکہ ان کو ترقی اور فروغ دینا ہے۔

البتہ علماء ومشائخ، مدارس اور خوانق کی قوت علمیہ وعملیہ میں جو افراط وتفریط، ضعف وسستی، غفلت اور کوتاہیاں پیدا ہوگئی ہیں۔ ان کی اصلاح بھی واجب ہے۔لیکن کوتاہیوں کو وجہ سے انکوتوڑا نہ جائے گا۔نہ ترک جائز ہوگا۔ ہاں ان کو تنبیہ وتبلیغ میں کوئی مضائقہ نہیں۔مگر تشقیق کے ساتھ علی الاطلاق نہیں۔اپنے اپنے زمانے میں محققین ومصلحین نے اس سے غفلت بھی نہیں برتی اور اس فریضہ کو انجام دیا ہے۔مثلاً حضرت امام غزالی، مجدد الف ثانی، الشیخ ولی اللہ دہلوی، حکیم الامت اشرف علی تھانوی رحمہم اللہ علیہم اجمعین۔

علماء سوء کے بارے میں تشدیدات وتہدیدات عظیمہ قرآن وحدیث میں وارد ہوئی ہیں۔ بہر حال مطلقاً نہیں تشقیق وتعیین کے ساتھ تنقیدات وتبصرے کئے جاسکتے ہیں۔مگر جہلا کو اس کا موقع نہیں دیا جاسکتا۔

عالمگیری 5 / 353 میں ہے۔

لایجوز للرجل من العوام ان یامر بلمعروف القاضی و المفتی و العالم الذی اشتہر لانہ اسانۃ الادب

عوام میں سے کسی آدمی کیلئے جائز نہیں کہ مشہور معروف قاضی اور مفتی اور عالم کو امر بالمعروف کرے اسلئے کہ یہ بے ادبی ہے۔

غرضیکہ کوتاہیوں کی تلافی کی کوشش کی جائے یہ کون سی عقلمندی ہے کہ ان کے متوازی کوئی دوسرا طریقہ ایجاد کر کے اس انبیائی کام ہی کو سرے سے ختم کیا جائے۔ یا دوسرا گھڑا ہوا بدعی ایجاد کیا جائے۔

یا کسی دوسرے صحیح قاصر طریقہ کی قولاً فعلاً اہمیت فضیلت باور کرا کر اس آزمودہ اور عین کتاب وسنت کے مطابق کام کیا جائے۔ اور اس کی طرف سے عوام کی توجہ وہمت کو موڑ کر دوسری طرف لگا دیا جائے۔

غور فرمایئے۔کیا زبردست اور کیسا عظیم فتنہ ہے۔

اور حقیقت تو یہ ہے کہ تبلیغ کی عمومی جدوجہد شرعیہ کی رعایت کے ساتھ منجملہ ثمرات وبرکات مدارس وخوانق ہی ہے۔اور انہیں کا ایک حصہ ہے اور ان کی فضیلت وعظمت میں شریک ہے۔لیکن اس عمومی کوشش کی مدارس وخوانق سے کاٹ کر اور علیحدہ قرار دے کر انکا مدمقابل باور کرانے اور مستقل پارٹی کی شکل دے کر گو حدود شرعیہ سے متجاوز کیوں نہ ہو، تشخیص وامتیاز کو برقرار

رکھنے پر اصرار کرنا اور اس کی بے پناہ تشہیر کرنا مدارس وخوانق کی تنقیص وتحقیر کرنا اور ان متشخص ومتعین، مخصوص وممتاز پارٹی کی تفصیل غرض شریعت کے مدمقابل کسی دوسری ہی غرض ومصلحت پر مبنی معلوم ہوتی ہے۔

بقول حضرت مولانا عبدالرحیم شاہ صاحب دہلویؒ، میں تو اس سے سمجھتا ہوں کہ کسی کے نزدیک اس کی حیثیت متعین نہیں "کیفما نفق" اس کو افضل قرار دینے کی دھن ہے۔ اور تحت الشعور یہ بات دبی ہوئی ہے۔ کہ جب یہ کام افضل ثابت ہوگا۔ تو ہماری افضلیت خود بخود ثابت ہو جائے گی۔

**بحوالہ: الکلام البلیغ فی احکام التبلیغ، صفحہ نمبر 537**

مصنف: حضرت مولانا محمد فاروق اترانوی (نوراللہ مرقدہ)

# خلاصہ دفاعِ تبلیغِ اسلام

قدرت افراد سے تو کرلیتی ہے اغماض — مگر کرتی نہیں ملت کے گناہ کو معاف

جب تم نیک کاموں کا حکم اور برے کاموں سے روکنا چھوڑ دو گے تو اللہ تعالیٰ تم پر عذاب مسلط کر دے گا۔ (مفہوم حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

اللہ کے راستے میں کافروں سے لڑنے والے تمام احکامات اور فضائل پر جھوٹ کی دعوت کو امر بالمعروف کے نام سے پھیلانا اور اللہ کے راستے میں سب سے افضل عمل جہاد سے امت مسلمہ کو روکنا نہی عن المنکر کے نام سے ... عذاب الٰہی کو دعوت تبلیغ کے نام سے علماء کرام کی سرپرستی اور تائید سے دنیا بھر کی چھوٹی بڑی مساجد اور مدارس میں کھلے عام اس دور کا سب سے بڑا خطرناک عالمی

## سنگین فتنہ

اس سے بڑا ظالم کون ہوگا جو جھوٹ باندھے اللہ پر سن لو ظالموں پر اللہ کی لعنت ہے جو روکتے ہیں دوسروں اللہ کے راستے سے ــــــــــــــــــــــــــــــــــ(سورۃ ہود 18,19)

بلاشبہ اللہ نے خرید لی مسلمانوں کی جان اور مال اس قیمت پر کہ ان کے لئے جنت ہے وہ لڑتے ہیں اللہ کے راستے میں قتل کرتے ہیں اور قتل کئے جاتے ہیں اسپر وعدہ ہے.....ــــــــــــــــــــــ(سورۃ توبہ 111)

جو لوگ چھپاتے ہیں اس کو جس کو نازل کیا ہے ہم نے ان پر لعنت کرتا ہے اللہ اور لعنت کرتے ہیں ان پر لعنت کرنے والے. ...ــــــــــــــــــــــــــــــ(سورۃ البقرۃ 159)

جن جھوٹے حق کو چھپانے اور اللہ کے راستے جہاد سے روکنے والوں پر اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں جگہ جگہ لعنت فرمائی ہے۔
ان جھوٹے لعنتی لوگوں کا اپنے اس عمل کو (معاذ اللہ) اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کرنا کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں ان ہی باتوں کے پھیلانے کی وجہ سے بہترین امت کا لقب دیا ہے۔

ان جھوٹے لعنتی لوگوں کا انبیاء ؑ کی طرف منسوب کرنا کہ جو کام ہم کررہے ہیں۔ یہ ہی کام تمام انبیاء ؑ نے بھی کیا ہے۔

ان جھوٹے حق بات کو چھپانے والے لعنتی لوگوں کا اپنے اس عمل کو (معاذ اللہ) سردار انبیاء ؐ کی طرف منسوب کرنا کہ 23 سال تک آپ بھی کافروں کو جہنم سے بچانے کیلئے یہی کام بے چینی سے کیا کرتے تھے۔

ان جھوٹے لعنتی لوگوں کا اپنے اس عمل کو تمام صحابہ کرام کی طرف منسوب کرنا کہ تمام صحابہ کرام بھی ساری زندگی یہی کام کافروں کو جہنم سے بچانے کا کرنے کیلئے دنیا میں پھیل گئے۔ اور اسی کام میں انکی قبریں بنی۔

اب یہ کام ختم نبوت کے صدقے میں ہمیں ملا ہے کافروں کو جہنم سے بچانے کا۔ کہ خود ہم نے اس کام کو مقصد بنا کر اپنانا ہے اور دنیا کے مسلمانوں کو اسی کام پر لانا ہے۔ کہ اسی کام کیلئے اللہ تعالیٰ نے ہمیں جنت کے بدلے میں خریدا ہے۔

الٹ گیا نظام امن دور ہے فساد کا

رہزن بھی ہیں وہ رہنمائی کے ساتھ ساتھ | دیتے ہیں اپنی عقل سے حکمِ خدا میں دخل

کھلا رہے ہیں زہر بھی دوائی کے ساتھ ساتھ | اچھائی کر رہے ہیں برائی کے ساتھ ساتھ

**بیان: مولانا طارق جمیل**، ہمارے نبی کا مقصدِ زندگی تھا کہ کوئی کافر بھی جہنم میں نہ جائے اسی مقصد کیلئے آپ ایک ایک کافر کی منتیں کرتے پاؤں پکڑتے (معاذ اللہ) ابوجہل کی تو اتنی منتیں کی کہ آخر اس نے بھی کہہ دیا کہ میں آخرت میں کہہ دونگا کہ آپ میرے پاس آئے تھے۔ جس نبی کے دل میں پکے اسلام دشمن ابوجہل کو بھی جہنم سے بچانے کا اتنا درد اور غم ہو۔ وہ نبی اور کافروں کیلئے کتنا تڑپتا ہوگا۔ یہ درد اور غم تمھیں صرف تبلیغی جماعت ہی میں ملے گا۔ کافروں کو جہنم سے بچانے کا۔ اور کہیں نہیں ملے گا۔ میں سات براعظم گھوم کر آیا ہوں۔ میں تم سے خیانت نہیں کر رہا۔ میں تم سے سچ بول رہا ہوں۔ میں تم سے جھوٹ نہیں بول رہا۔ (اُٹھو تڑپتی ہوئی نبی کی روح کو ٹھنڈا کرنے کیلئے کافروں کو جہنم سے بچانے کیلئے) نکلو، نکلو، پھرو، پھرو۔

یہ بیان آپ اس ویب سائٹ پر سن سکتے ہیں۔ **www.difaetabligh.wordpress.com**

یہودی کہاوت: جھوٹ بول بول کر جھوٹی باتوں کو اتنا عام کر دو کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھیں۔

غور فرمائیں۔ کہ اگر نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مقصد زندگی کافروں کو جہنم سے بچانا ہی تھا تو کیا پھر بدر سے تبوک تک دس سال کافروں کو مار مار کر واصل جہنم کرتے اور کراتے رہے اور بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جو آپ کا کام تھا۔ اسلام کے راستے میں رکاوٹ بننے والے ابوجہلوں کو واصل کرنا وہی کام صحابہ اکرام رضی اللہ عنہم نے ساری زندگی کیا۔ اور اسی کام اللہ کے راستے جہاد میں کافروں کو واصل جہنم کرتے کرتے شہید ہوئے اور دنیا میں ان کی قبریں بنی۔ آج اسی اللہ کے راستے جہاد سے روکنے کیلئے ہی تو کافر گرجے دیتے ہیں؟

(فرمودہ مولانا طارق جمیل)

### تاریخی گرجا مسجد اور تبلیغی مرکز بن گیا۔ بتائیں اتنا بڑا انقلاب کیسے آیا؟

صلاح الدین ایوبی نے جب بیت المقدس کو فتح کیا تو تمام یورپین شہزادے فرانس کے جس گرجے میں جمع ہو کر انہوں نے قسمیں اٹھائیں کہ بیت المقدس کو ہم واپس لیں گے۔ وہ گرجا آج مسجد بنا ہوا ہے۔ وہاں تعلیم ہو رہی ہے۔ گشت ہو رہا ہے۔ اور جماعتیں نکل رہی ہیں۔ بتائیں اتنا بڑا انقلاب کیسے آیا۔ (اخبار: امت، صفحہ نمبر **6** بروز جمعہ یکم جولائی **2017**)

جواب: یہ اتنا بڑا انقلاب کافروں کے گرجے دینے کا کیا اللہ کے راستے میں صلاح الدین ایوبی رحمہ اللہ کی طرح پھر بیت المقدس کو


(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)

فتح کرنے کی تیاری کیلئے آیا۔ یا اس کام اللہ کے راستے جہاد سے روکنے کیلئے آیا۔ یہ اتنا بڑا انقلاب کیا محمد ﷺ کی طرح مکہ وخیبر و پورے عرب کو فتح کرنے کیلئے آیا یا اس اللہ کے راستے جہاد سے روکنے کیلئے آیا؟

یہ اتنا بڑا انقلاب نبی ﷺ والا جو کام تھا وہی کام کرتے ہوئے صحابہ کرامؓ کا روم وفارس قیصر و کسریٰ کو فتح کر کے اسلام کو غالب اور کفر کو مغلوب کرنے پر آیا۔ یا اللہ کے راستے میں اس کام سے روکنے پر آیا کہ جس سے اللہ نے مسلمانوں کو دنیا کا حاکم اور کافروں کو غلام بنایا۔

آج کافر تبلیغی جماعت کو نبی ﷺ والا اور صحابہ کرامؓ والا اللہ کے راستے میں اسی کام کی تیاری کیلئے گرجے دیتے ہیں یا اس کام سے روکنے کیلئے۔ یہودی بھی اسرائیل میں جگہ جگہ تبلیغی مراکز بنا بنا کر دیتے ہیں۔ آخر کیوں؟

انبیاءؑ تبلیغ کریں تو یہ کافر انہیں پتھروں سے ماریں آگ میں ڈالیں۔ آروں سے چیریں، اور ایک ایک دن میں 70،70 نبیوں کو، اور انکے ماننے والے اور انکی طرح تبلیغ کرنے والے ہزاروں ایمان والوں کو شہید کریں یہ بنی اسرائیلی۔ اور سردار انبیاء ﷺ تبلیغ کریں تو یہ کافر پتھروں سے مار مار کر لہولہان کر دیں، اور جو آپ کا کام تھا۔ مکی زندگی میں وہی کام ابوبکر صدیقؓ کریں تو یہ کافر انہیں اتنا ماریں کہ پہچانے نہ جائیں۔ اور آج کے تبلیغیوں کو عیسائی گرجے دیتے ہیں اور یہودی اسرائیل میں جگہ جگہ تبلیغی مراکز بنا بنا کر دیتے ہیں۔ آخر کیوں؟ یہ اتنا بڑا انقلاب کیسے آیا؟

القرآن: آپ سے ہرگز راضی نہ ہونگے یہود اور نہ نصاریٰ، جب تک آپ اُن کے دین کی پیروی نہ کریں.... (سورۃ البقرۃ 120)

اللہ کے راستے میں کافروں سے لڑنے والے تمام احکامات پر جھوٹ کی دعوت کو پھیلانا ہو امر بالمعروف جن کیلئے
اور اللہ کے راستے میں سب سے افضل عمل جہاد سے روکنا ہو نہی عن المنکر جن کیلئے
پھر کافر عیسائی گرجے اور یہودی اسرائیل میں جگہ جگہ تبلیغی مراکز بنا کر کیوں نہ دیں ان کیلئے
لعنت کرتا ہے اللہ قرآن میں بار بار جن کیلئے پھر بھی آپ کہتے ہیں کہ خیر کا غلبہ ہے ان کیلئے
اسی سلسلے میں بے شمار علماء کرام کے بیانات آپ اس ویب سائٹ پر سن بھی سکتے ہیں۔

**www.difaetabligh.wordpress.com**

اگر طوفان میں ہو کشتی تو ہو سکتی ہیں تدبیریں
گر کشتی میں ہو طوفان تو کیا الزام ہے طوفان پر


(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)

# امت مسلمہ کا ایمان تباہ کرنے والا خطرناک عالمی

# سنگین فتنہ

قرآنی احکامات کو چھپانے جھٹلانے اور ان پر جھوٹ بولتے ہوئے اللہ کے راستے سے روکنے والے جن لوگوں پر اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں جگہ جگہ لعنت فرمائی ہے۔ ان لعنتی لوگوں کا اپنے اس لعنتی عمل، قرآنی احکامات کے خلاف جھوٹی باتوں کا پروپیگنڈہ کر کے یہ باتیں پھیلانا کہ ہم یہ جو دعوت کا کام کر رہے ہیں۔ یہ نبیوں والا کام ہے۔ یہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ والا اور تمام صحابہ کرامؓ والا کام ہے۔ (معاذ اللہ)

غور فرمائیں کہ ایسے لعنتی لوگوں کا اپنے اس لعنتی عمل کو ان حضرات کی طرف منسوب کرنا کیا ان پر جھوٹ بہتان عظیم اور گستاخی کی انتہاء نہیں اور یہ گستاخیاں اسکولوں، کالجوں، سینماؤں اور شراب خانوں میں نہیں بلکہ دنیا بھر کے چھوٹے بڑے مدرسوں کی مسجدوں میں جید اکابر علماء کی سرپرستی اور تائید کے ساتھ یہ کہہ کر پھیلائی جارہی ہیں کہ یہ لوگ بہت ہی اچھا امر بالمعروف ونہی عن المنکر کا نبیوں والا کام کر رہے ہیں۔ اور ان گستاخیوں کی نشاندہی کرنے والے علماء حق کو نبیوں والے کام دعوت وتبلیغ کا دشمن کہہ کر بدنام کیا جاتا ہے۔ کیا یہ اللہ کے عذاب کو دعوت دینا نہیں۔

جب تم نیک کام کا حکم اور برے کاموں سے روکنا چھوڑ دو گے تو اللہ تم پر عذاب مسلط کر دیگا۔ (حدیث نبوی ﷺ)

**(یہودی کہاوت ہے کہ جھوٹ اتنا پھیلاؤ کہ لوگ جھوٹ کو سچ اور سچ کو جھوٹ سمجھنے لگے)**

باغباں جب چور ہو کون رکھوالی کرے        باغ ویراں کیوں نہ ہو مالی جو پامالی کرے

Difaetabligh.wordpress.com

Sangeenfitna.blogspot.com